لَوْ تُسَوّٰى بِهِمُ الْاَرْضُ ؕ وَلَا يَكْتُمُوْنَ اللّٰهَ حَدِيْثًا ؑ﴿۴۲﴾

**ترجمہ:** اور کیا نقصان ہو گا ان کا اگر ایمان لائیں اللہ پر اور قیامت کے دن پر اور خرچ کرتے رہیں اس میں سے جو دیا ان کو اللہ نے اور اللہ ان سے خوب باخبر ہے۔ بیشک اللہ ظلم نہیں کرے گا ذرہ کے وزن برابر بھی۔ اور اگر ہو ایک نیکی تو کئی گنا کر دے گا اس کو اور دے گا اپنے پاس سے بڑا ثواب۔ پھر کیا حال ہو گا جب لائیں گے ہم ہر امت میں سے ایک ایک گواہ اور لائیں گے تجھ کو ان لوگوں پر گواہ، اس دن آرزو کریں گے وہ لوگ جو کافر ہوئے تھے اور رسول کی نافرمانی کی تھی کاش کہ برابر کر دیا جائے ان کے ساتھ زمین کو اور نہ چھپا سکیں گے اللہ سے کوئی بات۔

**تفسیر:** (اور ان پر کیا مصیبت نازل ہو جائے گی اگر وہ لوگ اللہ تعالیٰ پر اور آخری دن) یعنی قیامت (پر ایمان لے آئیں اور اللہ تعالیٰ نے جو ان کو دیا ہے اس میں سے کچھ) اخلاص کے ساتھ (خرچ کرتے رہا کریں) یعنی کچھ بھی ضرر نہیں ہر طرح نفع ہی نفع ہے (اور اللہ تعالیٰ ان) کے نیک و بد (کو خوب جانتے ہیں) پس ایمان و انفاق پر ثواب دیں گے اور کفر وغیرہ پر عذاب کریں گے (بلا شبہ اللہ تعالیٰ ایک ذرہ کے وزن برابر بھی ظلم نہ کریں گے) کہ کسی کا ثواب مار لیں یا بے وجہ عذاب دینے لگیں جو کہ بظاہر ظلم ہے (اور) بلکہ وہ تو ایسے رحیم ہیں کہ (اگر ایک نیکی ہو گی تو اس کو کئی گنا کر کے ثواب دیں گے)، جیسا کہ دوسری آیت میں وعدہ مذکور ہے (اور) اس موعود ثواب کے علاوہ (اپنے پاس سے) بطور انعام (اجر عظیم) الگ (دیں گے۔ سو اس وقت بھی کیا حال ہو گا جب ہم ہر امت میں سے ایک ایک گواہ کو حاضر کریں گے اور آپ کو ان لوگوں پر) جن کا آپ سے سابقہ ہوا ہے (گواہی دینے کے لئے حاضر کریں گے) یعنی جن لوگوں نے خدائی احکام دنیا میں نہ مانے ہوں گے، ان کے مقدمہ کی پیشی کے وقت بطور سرکاری گواہ کے انبیاء علیہم السلام کے بیانات سنے جائیں گے، جو جو معاملات انبیاءؑ کی موجودگی میں پیش آئے تھے سب ظاہر کر دیں گے۔ اس شہادت کے بعد ان مخالفین پر جرم ثابت ہو کر سزا دی جائے گی۔ اوپر فرمایا تھا کہ اس وقت کیا حال ہو گا، آگے اس حال کو خود بیان فرماتے ہیں کہ (اس روز) یہ حال ہو گا کہ (جن لوگوں نے) دنیا میں (کفر کیا ہو گا اور رسول کا کہنا نہ مانا ہو گا وہ اس بات کی آرزو کریں گے کہ کاش) اس وقت (ہم زمین کے پیوند ہو جائیں) تا کہ اس رسوائی اور آفت سے محفوظ رہیں (اور) گواہی کے علاوہ خود وہ اقراری مجرم بھی ہوں گے کیونکہ (اللہ تعالیٰ سے کسی بات کا) جو ان سے دنیا میں صادر ہوئی تھی (اخفاء نہ کر سکیں گے) پس دونوں طرح سے فرد جرم ان پر لگا دی جائے گی۔

**ربط:** شروع سورت میں بیان ہوا تھا کہ اس سورت میں تین قسم کے مضامین مذکور ہیں یعنی باہمی

معاملات، دیانات اور مخالفین کے ساتھ معاملات۔ اوپر اکثر معاملات باہمی کے متعلق احکام ذکر ہوئے۔ آگے دیانات یعنی بندے اور اللہ کے مابین معاملات سے متعلق بعض احکام بیان کرتے ہیں۔

**شان نزول**: ترمذی میں حضرت علیؓ کا یہ واقعہ مذکور ہے، کہ شراب کی حرمت سے پہلے ایک دفعہ حضرت عبدالرحمٰن بن عوفؓ نے بعض صحابہ کرام کی دعوت کر رکھی تھی جس میں مے نوشی کا بھی انتظام تھا، جب یہ سب حضرات کھاپی چکے تو مغرب کی نماز کا وقت ہو گیا اور حضرت علیؓ کو امام بنادیا گیا ان سے نماز میں قُلْ یٰاَیُّهَا الْكٰفِرُوْنَ کی تلاوت میں نشہ کی وجہ سے سخت غلطی ہو گئی، اس پر یہ آیت نازل ہوئی جس میں تنبیہ کر دی گئی کہ نشہ کی حالت میں نماز نہ پڑھی جائے۔

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقْرَبُوا الصَّلٰوةَ وَاَنْتُمْ سُكٰرٰى حَتّٰى تَعْلَمُوْا مَا تَقُوْلُوْنَ وَلَا جُنُبًا اِلَّا عَابِرِيْ سَبِيْلٍ حَتّٰى تَغْتَسِلُوْا ۭ وَاِنْ كُنْتُمْ مَّرْضٰٓى اَوْ عَلٰي سَفَرٍ اَوْ جَاۗءَ اَحَدٌ مِّنْكُمْ مِّنَ الْغَاۗىِٕطِ اَوْ لٰمَسْتُمُ النِّسَاۗءَ فَلَمْ تَجِدُوْا مَاۗءً فَتَيَمَّمُوْا صَعِيْدًا طَيِّبًا فَامْسَحُوْا بِوُجُوْهِكُمْ وَاَيْدِيْكُمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَفُوًّا غَفُوْرًا (۴۳)

**ترجمہ**: اے ایمان والو نزدیک نہ جاؤ نماز کے اس حال میں کہ تم نشہ میں ہو یہاں تک کہ سمجھنے لگو جو کہتے ہو اور نہ اس وقت کہ تم جنبی ہو مگر راہ سفر چلتے ہوئے یہاں تک کہ تم غسل کر لو اور اگر تم مریض ہو یا سفر میں ہو یا آیا ہے تم میں سے کوئی شخص جائے ضرورت سے یا قربت کی ہو تم نے عورتوں سے پھر نہ پایا تم نے پانی تو ارادہ کرو پاک زمین کا پھر ملو اپنے منہ کو اور ہاتھوں کو۔ بیشک اللہ ہے معاف کرنے والا بخشنے والا۔

**تفسیر**: (اے ایمان والو تم نماز کے پاس بھی ایسی حالت میں مت جاؤ) یعنی ایسی حالت میں نماز مت پڑھو (کہ تم نشہ میں ہو یہاں تک کہ تم سمجھنے لگو کہ منہ سے کیا کہتے ہو) اس وقت تک نماز مت پڑھو، مطلب یہ ہے کہ ادائے نماز تو اپنے اوقات میں فرض ہے اور یہ حالت ادائے نماز کے منافی ہے، لہذا اوقات نماز میں نشہ کا استعمال مت کرو کہ کہیں تمہارے منہ سے نماز میں کوئی کلمہ غلط نہ نکل جائے (اور حالت جنابت میں بھی) نماز کے پاس مت جاؤ یعنی جب کہ غسل فرض ہو (باستثناء تمہارے مسافر ہونے کی حالت کے) کہ اس وقت پانی نہ ملے تو تیمم کر لو اس کو بطور تمہید ذکر کیا۔ آگے تیمم کا حکم تفصیل سے ذکر

کیا۔ (یہاں تک کہ غسل کرلو) یعنی غسل جنابت صحت نماز کی شرط ہے تیمم کے حکم کے تفصیل یہ ہے کہ (اور اگر تم) کچھ عذر رکھتے ہو مثلاً (بیمار ہو) اور پانی کا استعمال مضر ہو (یا حالت سفر میں ہو) اور پانی نہیں ملتا، جیسا آگے آتا ہے تو ان دونوں عذروں سے تیمم کی اجازت ہوتی ہے اور تیمم کا جواز کچھ انہی مذکور عذروں یعنی سفر و مرض کے ساتھ خاص نہیں بلکہ خواہ تم کو خاص یہ عذر ہوں (یا) یہ کہ عذر خاص نہ ہوں یعنی نہ تم مریض ہو نہ مسافر، بلکہ ویسے ہی کسی کا وضو یا غسل ٹوٹ جائے اس طرح سے کہ مثلاً (تم میں سے کوئی شخص) پیشاب یا پاخانہ کی (ضرورت سے) فارغ ہو کر (آیا ہو) جس سے وضو ٹوٹ جاتا ہے (یا تم نے بیویوں سے قربت کی ہو) جس سے غسل ٹوٹ جاتا ہے اور (پھر) ان ساری صورتوں میں (تم کو پانی) کے استعمال کا موقع (نہ ملے) خواہ تو اس وجہ سے کہ مرض میں اس سے ضرر ہوتا ہو خواہ اس لئے کہ وہاں پانی ہی موجود نہیں یا پانی نکالنے کا کچھ سامان نہیں خواہ سفر ہو یا نہ ہو (تو) ان سب حالتوں میں (تم پاک زمین سے تیمم کرلیا کرو) یعنی اس زمین پر دو بار ہاتھ مار کر (اپنے چہروں اور ہاتھوں پر ہاتھ پھیر لیا کرو، بلاشبہ اللہ تعالیٰ بڑے معاف کرنے والے بڑے بخشنے والے ہیں) اور جس کی ایسی عادت ہوتی ہے وہ آسان حکم دیا کرتا ہے، اس لئے اللہ تعالیٰ نے ایسے ایسے آسان حکم دیدیئے کہ تم کو تکلیف و تنگی نہ ہو۔

**فائدہ**: اس آیت کے شروع کا حکم اس وقت تھا جب شراب حلال تھی۔ پھر شراب حرام ہو گئی نہ نماز کے وقت درست ہے نہ غیر نماز کے وقت۔

**ربط**: آگے مخالفین کے ساتھ معاملات کا ذکر فرماتے ہیں۔ اس کے تحت یہود کے مکر و فریب اور دیگر قباحتیں ذکر کرتے ہیں تاکہ مسلمان ان سے بچیں اور ان سے دوستی نہ رکھیں۔

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ اُوْتُوْا نَصِيْبًا مِّنَ الْكِتٰبِ يَشْتَرُوْنَ الضَّلٰلَةَ وَيُرِيْدُوْنَ اَنْ تَضِلُّوا السَّبِيْلَ ﴿٤٤﴾ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِاَعْدَآئِكُمْ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَلِيًّا ۤ وَّ كَفٰى بِاللّٰهِ نَصِيْرًا ﴿٤٥﴾ مِنَ الَّذِيْنَ هَادُوْا يُحَرِّفُوْنَ الْكَلِمَ عَنْ مَّوَاضِعِهٖ وَيَقُوْلُوْنَ سَمِعْنَا وَعَصَيْنَا وَاسْمَعْ غَيْرَ مُسْمَعٍ وَّرَاعِنَا لَيًّۢا بِاَلْسِنَتِهِمْ وَطَعْنًا فِي الدِّيْنِ ۭ وَلَوْ اَنَّهُمْ قَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا وَاسْمَعْ وَانْظُرْنَا لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ وَاَقْوَمَ ۙ وَلٰكِنْ لَّعَنَهُمُ اللّٰهُ بِكُفْرِهِمْ فَلَا يُؤْمِنُوْنَ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿٤٦﴾

**ترجمہ**: کیا تو نے نہ دیکھا ان کو جو دیئے گئے بڑا حصہ کتاب سے خریدتے ہیں گمراہی اور چاہتے ہیں کہ تم بھی بھٹک جاؤ راہ سے اور اللہ خوب جانتا ہے تمہارے دشمنوں کو اور اللہ کافی ہے رفیق اور اللہ کافی ہے مددگار۔ یہ ان میں سے ہیں جو یہودی ہوئے پھیرتے ہیں بات کو اس کے مواقع سے اور کہتے ہیں ہم نے سنا اور نہ مانا اور کہتے ہیں کہ سن نہ سنایا جائے اور کہتے ہیں رَاعِنَا موڑتے ہوئے اپنی زبانوں کو اور عیب لگانے کو دین میں اور اگر وہ کہتے کہ ہم نے سنا اور مانا اور سن اور ہم پر نظر کر تو بہتر ہوتا ان کے حق میں اور درست ہوتا لیکن لعنت کی ان پر اللہ نے بسبب ان کے کفر کے سو وہ ایمان نہیں لاتے مگر تھوڑے سے۔

**تفسیر**: اے مخاطب (کیا تو نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا) یعنی دیکھنے کے قابل ہیں دیکھو تو تعجب کرو (جن کو کتاب) الٰہی یعنی توریت کے علم (کا ایک بڑا حصہ ملا ہے) یعنی توریت کا علم رکھتے ہیں اس کے باوجود ان کی یہ حالت ہے (کہ وہ لوگ گمراہی) یعنی کفر (کو اختیار کر رہے ہیں اور) خود تو گمراہ ہوئے ہی تھے مگر وہ (یوں چاہتے ہیں کہ تم) بھی (راہ) راست (سے) علیحدہ ہو کر (بے راہ ہو جاؤ) اور اس کے لئے طرح طرح کی تدبیریں کرتے ہیں جیسا کہ تیسرے پارہ کے آخر اور چوتھے کے شروع میں کچھ ذکر ہو بھی چکا ہے (اور) تم کو اگر ان لوگوں کی اب تک خبر نہ ہو تو کیا ہوا (اللہ تعالیٰ) تو (تمہارے) ان (دشمنوں کو خوب جانتے ہیں) اس لئے تم کو بتا دیا سو تم ان سے بچتے رہو (اور) ان کی مخالفت کا حال سن کر زیادہ فکر میں بھی نہ پڑ جانا، کیونکہ (اللہ تعالیٰ) تمہارا (کافی رفیق ہے) کہ تمہاری مصلحتوں کی رعایت رکھے گا (اور اللہ تعالیٰ) تمہارے لئے (کافی مددگار ہے) کہ ان کی مضرتوں سے تمہاری حفاظت کرے گا۔ اور (یہ لوگ) جن کا ذکر ہو چکا ہے (یہودیوں میں سے ہیں) اور ان کا گمراہی کو اختیار کرنا جو اوپر آ چکا ہے یہ ہے کہ (کلام) الٰہی یعنی توریت (کو اس کے مواقع) اور محل (سے) لفظاً یا معنی کے اعتبار سے (دوسری طرف پھیر دیتے ہیں اور) ان کی ایک اور گمراہی جس میں دھوکہ سے دوسرے سادہ ذہن شخص کا پھنس جانا بھی ممکن ہے یہ ہے کہ وہ رسول اللہ ﷺ سے بات چیت کرتے وقت (یہ کلمات کہتے ہیں) جو آگے مذکور ہیں۔ ان کلمات کے دو دو معنی ہیں ایک اچھے ایک برے۔ کسی مسلمان کا دھوکہ میں آکر بعض ایسے ہی کلمات سے نبی ﷺ کو خطاب کرنا بعید نہ تھا۔ اس اعتبار سے یہود کا ان کلمات کو کہنا ایک گونہ دوسرے کو گمراہ کرنا بھی ہے اگرچہ الفاظ ہی میں سہی۔ ان کلمات میں سے ایک یہ ہے (سَمِعْنَا وَ عَصَيْنَا) اس کا ترجمہ تو یہ ہے کہ ہم نے سن لیا اور مانا نہیں۔ اس کا اچھا مطلب یہ ہے کہ آپ کا ارشاد سن لیا اور آپ کے کسی مخالف کا قول جو ہم کو بہکاتا تھا نہیں مانا جب کہ برا مطلب یہ ہے کہ ہم نے آپ کی بات سن تو لی مگر ہم عمل نہیں کریں گے (اور)

دوسرا کلمہ یہ ہے (اِسۡمَعۡ غَیۡرَ مُسۡمَعٍ) اس کا ترجمہ یہ ہے کہ تم ہماری بات سنو اور خدا کرے تم کو کوئی بات سنائی نہ جائے۔ اس کا اچھا مطلب یہ ہے کہ تم کو کوئی مخالف اور تکلیف دہ بات نہ سنائی جائے بلکہ آپ کی بات سن کر سب اس کے جواب میں موافق بات ہی سنائیں اور برا مطلب یہ ہے کہ تم کو کوئی موافق اور مسرت بخش بات نہ سنائی جائے اور اپنی ہر بات کے جواب میں مخالف بات ہی سننی پڑے (اور) تیسرا کلمہ یہ ہے (راعنا) اس کی تفصیل پہلے گزر چکی ہے کہ اس کے اچھے معنی یہ ہیں کہ ہماری رعایت کیجئے اور برے معنی یہ ہیں کہ یہود کی لغت میں یہ گالی تھی۔ غرض ان کلمات کو اس طور پر کہتے ہیں کہ (اپنی زبانوں کو) تحقیر کے لہجہ سے توقیر کے لہجہ کی طرف (پھیر کر اور) دل سے (دین میں طعنہ زنی) اور تحقیر ہی (کی نیت سے) وجہ یہ ہے کہ نبی کے ساتھ طعن واستہزاء خود دین کے ساتھ طعن و تمسخر ہے (اور اگر یہ لوگ) ان ذو معنیین الفاظ کے بجائے (یہ کلمات کہتے) یعنی بجائے سَمِعۡنَا وَ عَصَیۡنَا کے (سَمِعۡنَا وَ اَطَعۡنَا) یعنی ہم نے سن لیا اور مان لیا (اور) بجائے اِسۡمَعۡ غَیۡرَ مُسۡمَعٍ کے صرف اِسۡمَعۡ یعنی آپ سن لیجئے (اور) بجائے رَاعِنَا کے (اُنۡظُرۡنَا) یعنی ہماری مصلحت پر نظر فرمایئے کہتے (تو یہ بات ان کے لئے بہتر) اور نافع بھی (ہوتی اور) حقیقت میں بھی (موقع کی بات تھی مگر) انہوں نے تو ایسے نفع اور موقع کی بات کہی ہی نہیں، بلکہ وہی بے ہودہ بات بکتے رہے، اسلئے ان کو یہ تکلیف پہنچی کہ (ان کو خدا تعالیٰ نے ان کے کفر کے سبب) جس میں یہ کلمات بھی آگئے اور ان کے دیگر سب اقوال و افعال کفر یہ بھی داخل ہو گئے، پس ان سب کفریات کے سبب اللہ تعالیٰ نے ان کو (اپنی رحمت) خاصہ (سے دور پھینک دیا اب وہ ایمان نہ لائیں گے ہاں مگر تھوڑے سے آدمی) اس وجہ سے کہ وہ چند لوگ ایسی حرکتوں سے دور رہے اس لئے وہ رحمت خاصہ سے دوری سے مستثنیٰ ہیں اور وہ ایمان بھی لے آئے جیسے عبداللہ بن سلام وغیرہ۔

**فائدہ:** 1 یہ لَا یُؤۡمِنُوۡنَ انہی لوگوں کے بارے میں فرمایا جو علم الٰہی میں کفر پر مرنے والے تھے۔

2 یہ جو فرمایا ہے کہ ان دوسرے کلمات کا کہنا بہتر ہوتا، اگر اس کے ساتھ ایمان لانے کا بھی اعتبار کیا جائے تب تو بہتر ہونا ظاہر ہے کہ اعمال صالحہ پر مومن کو آخرت میں ثواب ملے گا۔ اور اگر اس کی قید نہ لگائی جائے تب بہتر ہونا دنیا کے اعتبار سے ہے کہ تہذیب و شائستگی اچھی چیز ہے اور اگر آخرت کے اعتبار سے لیا جائے تو باعتبار ثواب کے نہیں بلکہ باعتبار تخفیف عذاب کے ہے کیونکہ قرآن وحدیث سے یہ بات یقیناً معلوم ہے کہ باہم کفار کے عذاب میں تفاوت ہوگا۔

**ربط:** اوپر یہود کی تحریف و تمسخر کا بیان ہوا جو کہ کفر ہے اس کی مناسبت سے آگے ان کو خطاب کر کے ایمان و تصدیق کا حکم فرماتے ہیں اور خلاف ورزی پر ڈراتے ہیں۔

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ اٰمِنُوْا بِمَا نَزَّلْنَا مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَكُمْ مِّنْ قَبْلِ اَنْ نَّطْمِسَ وُجُوْهًا فَنَرُدَّهَا عَلٰٓى اَدْبَارِهَآ اَوْ نَلْعَنَهُمْ كَمَا لَعَنَّآ اَصْحٰبَ السَّبْتِ ۭ وَكَانَ اَمْرُ اللّٰهِ مَفْعُوْلًا ﴿۴۷﴾

**ترجمہ**: اے وہ لوگو جو دیئے گئے ہو کتاب ایمان لاؤ اس پر جو ہم نے نازل کی ایسی حالت پر کہ تصدیق کرنے والی ہے اس کتاب کی جو تمہارے پاس ہے پہلے اس سے کہ ہم مٹاڈالیں بہت سے چہروں کو اور الٹ دیں (یعنی بنادیں) ان کو ان کی پشت کی طرح یا لعنت کریں ان پر جیسے ہم نے لعنت کی ہفتہ کے دن والوں پر اور اللہ کا حکم تو پورا ہو کر ہی رہتا ہے۔

**تفسیر**: (اے لوگو جو کتاب) توریت (دیئے گئے ہو تم اس کتاب) یعنی قرآن (پر ایمان لاؤ جس کو ہم نے نازل فرمایا ہے) اور تم کو اس پر ایمان لانے سے وحشت نہ ہونی چاہئے کیونکہ ہم نے اس کو (ایسی حالت پر) نازل فرمایا (کہ وہ سچا بتاتی ہے اس کتاب کو جو تمہارے پاس ہے) یعنی تمہاری اصل کتاب کی وہ تصدیق کرتی ہے، باقی تحریف کا حصہ اس سے الگ ہے، سو تم قرآن پر (اس) ممکن بات کے ہونے (سے پہلے پہلے) ایمان لے آؤ (کہ ہم) تمہارے (چہروں) کے نقش و نگار یعنی آنکھ ناک وغیرہ (کو بالکل مٹاڈالیں اور ان) چہروں (کو ان کی الٹی جانب) یعنی گدی (کی طرح) صفاچٹ (بنادیں یا ان) ایمان نہ لانے والوں (پر ہم ایسی) خاص طور کی (لعنت کریں جیسی لعنت ان ہفتہ والوں پر کی تھی) جو یہود میں گذر چکے ہیں جن کا ذکر سورہ بقرہ میں آچکا ہے، یعنی ان کی طرح ان کی بھی بندر کی شکل بنادیں (اور اللہ تعالیٰ کا) جو (حکم) صادر ہو جاتا ہے وہ (پورا ہی ہو کر رہتا ہے) سو اللہ تعالیٰ تمہارے ایمان نہ لانے پر اگر اس مسخ کا حکم کر دیں گے تو یہ ضرور ہی ہو جائے گا، لہٰذا تم کو ڈرنا چاہئے اور ایمان لے آنا چاہئے۔

**فائدہ**: یہاں اس سوال کا موقع نہیں کہ یہ طمس و مسخ کب ہوا کیونکہ قرآن میں کوئی لفظ ایسا نہیں جس سے معلوم ہو کہ اگر ایمان نہ لاؤ گے تو طمس و مسخ کا عذاب ضرور واقع ہو گا بلکہ حاصل صرف اتنا ہے کہ اپنے جرم عظیم پر اس خاص قسم کے عذاب کے مستحق ہیں اور اگر اللہ تعالیٰ عذاب نہ دیں تو یہ ان کی رحمت ہے۔

**ربط**: کوئی یہ خیال کرے کہ اللہ تعالیٰ کی رحمت سے شاید آخرت میں کافروں اور مشرکوں کی مغفرت ہو ہی جائے تو بتایا کہ ہم نے اپنی قدرت اور اختیار سے یہ ضابطہ طے کر رکھا ہے۔

اِنَّ اللّٰهَ لَا يَغْفِرُ اَنْ يُّشْرَكَ بِهٖ وَيَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ يَّشَاۗءُ ۚ وَمَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَقَدِ افْتَرٰٓى اِثْمًا عَظِيْمًا ﴿۴۸﴾

**ترجمہ**: بیشک اللہ نہیں بخشے گا اس کو کہ شریک ٹھہرایا جائے اس کے ساتھ اور بخشے گا اس کے سوا جس کے لئے چاہے اور جو شریک ٹھہراتا ہے اللہ کا اس نے افتراء کیا بڑا گناہ۔

**تفسیر**: (بے شک اللہ تعالیٰ اس بات کو نہ بخشیں گے کہ ان کے ساتھ کسی کو شریک قرار دیا جائے) جب کہ اسی حال میں موت آجائے اور توبہ نہ کی ہو (اور اس کے سوا اور جتنے گناہ ہیں) خواہ صغیرہ ہوں یا کبیرہ (جس کے لئے منظور ہوگا) بلا سزا (وہ گناہ بخش دیں گے اور) شرک کے نہ بخشنے کی وجہ یہ ہے کہ (جو شخص اللہ تعالیٰ کے ساتھ) کسی کو (شریک ٹھہراتا ہے وہ بڑے جرم کا مرتکب ہوا) جو اپنے عظیم ہونے کی وجہ سے قابل مغفرت نہیں۔

**فائدہ**: شرک کے دو درجے ہیں۔ ایک اللہ تعالیٰ کی الوہیت یعنی خدائی میں کسی کو شریک ٹھہرانا۔ دوسرے خدائی میں تو شریک نہ ٹھہرائے لیکن کچھ چیزیں کہ ان کا اللہ تعالیٰ کے لئے خاص ہونا قرآن و حدیث کے دلائل سے ثابت ہے ان میں دوسرے کو شریک کرنا۔ پہلے درجہ کا شرک تو کبھی بھی معاف نہ ہوگا کیونکہ وہ حقیقی شرک ہے کہ خدا کی خدائی میں شریک ٹھہرایا ہے اور چونکہ اس کے مرتکب نے خدا کو اس طرح نہیں مانا جیسے ماننا چاہئے تھا اس لئے یہ خدا کو نہ ماننے کے مترادف ہوا اور یہ شخص کافر ٹھہرا۔ اس درجہ کو ہم کفریہ شرک کا نام دیتے ہیں۔

دوسرے درجہ میں چونکہ حقیقتاً خدائی میں شریک نہیں ٹھہرایا اس لئے اس کا مرتکب کافر نہیں اور اس کو دائمی عذاب نہ ہوگا لیکن چونکہ شرک تو ہے کہ اللہ تعالیٰ کی خصوصیات میں شریک ٹھہرایا ہے لہذا اس کے دو اثر ہوں گے۔ ایک تو اس کا مرتکب اہل سنت و جماعت سے خارج ہوگا کیونکہ اس نے ان کے خلاف عقیدہ اختیار کیا ہے۔ دوسرے آیت إِنَّ اللّٰهَ لَا يَغْفِرُ أَنْ يُشْرَكَ بِهِ کے بموجب اگر توبہ کئے بغیر مر گیا تو اس کو اس پر سزا ضرور ہوگی لیکن دائمی نہیں ہوگی اور بالآخر نجات ہو جائے گی۔ اس درجہ کو ہم فسقیہ شرک کا نام دیتے ہیں۔ آگے ان دو درجوں کی تفصیل ذکر کی جاتی ہے۔

### شرک کا پہلا درجہ: کفریہ شرک

اس کی مندرجہ ذیل صورتیں ہیں:

1- اللہ تعالیٰ کی ذات میں کسی کو شریک ٹھہرایا جائے مثلاً دو یا زائد خدا ماننا جیسے عیسائی یا مجوسی مانتے ہیں۔

2- جو صفات اللہ تعالیٰ کے لئے مخصوص ہیں ان میں کسی کو شریک ٹھہرانا مثلاً۔

i- اللہ تعالیٰ کی صفت علم غیب میں شریک ٹھہرانا

یعنی کسی بندے کے لئے وہ صلاحیت ماننا جس سے وہ کسی بھی بات کو کسی بھی واسطہ اور ذریعہ کے بغیر

جان سکے پھر خواہ یہ عقیدہ ہو کہ اس بندے کو وہ صلاحیت از خود حاصل ہے یا اللہ تعالیٰ کی عطا سے حاصل ہے۔

### ii-اللہ تعالیٰ کی صفت قدرت و تصرف میں شریک ٹھہرانا

ا۔یہ عقیدہ ہو کہ کسی مخلوق کو نفع یا نقصان پہنچانے کی قدرت از خود حاصل ہے۔

ب۔یا یہ عقیدہ ہو کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے کسی خاص مقرب بندے کو نفع و ضرر پہنچانے کی مستقل قدرت عطا فرمادی ہے اور وہ مقرب اپنے معتقد یا مخالف کو نفع یا ضرر پہنچا سکتا ہے اس طرح سے کہ کوئی سا بھی نفع یا ضرر پہنچانے میں وہ اللہ تعالیٰ کی مرضی اور مشیت کا محتاج نہیں اگرچہ اللہ تعالیٰ روکنا چاہیں تو پھر اللہ تعالیٰ ہی کی قدرت غالب ہو گی جیسے کوئی حاکم اعلیٰ اپنے نائبین کو خاص اختیارات اس طرح دے دیتا ہے کہ ان کے اجراء کے وقت حاکم اعلیٰ کی منظوری نہیں لی جاتی اگرچہ حاکم اعلیٰ روکنا چاہے تو پھر اسی کا حکم غالب رہے گا۔

### iii-اللہ تعالیٰ کی صفت معبودیت میں شریک ٹھہرانا

معبود کہتے ہیں مستحق عبادت کو اور عبادت سے مراد ہے کسی کو انتہائی درجہ کی تعظیم کے قابل سمجھتے ہوئے اس کے سامنے انتہائی درجہ کی عاجزی و ذلت اختیار کرنا اس میں شریک ٹھہرانے کی صورتیں یہ ہیں۔

ا۔ کسی کو اللہ تعالیٰ کی طرح کا انتہائی قابل تعظیم سمجھتے ہوئے اس کے سامنے رکوع و سجود جیسے افعال کرنا جو کہ انتہائی تذلل و عاجزی کے افعال ہیں۔

ب۔جس چیز کی عبادت کافروں میں رائج ہو اور اس کی ذات میں فی الواقع تعظیم کا کوئی پہلو نہ ہو مثلاً بت، صلیب، پیپل کا درخت اور آگ، سورج وغیرہ۔ جب کوئی مسلمان ایسی کسی چیز کو سجدہ کرے تو یہی سمجھا جائے گا کہ وہ اس کی عبادت کر رہا ہے محض تعظیم نہیں کر رہا (کیونکہ اس کی ذات میں فی الواقع تعظیم کا کوئی بھی پہلو نہیں ہے) اور ہم انسان اس کو مشرک و کافر سمجھنے پر مجبور ہوں گے البتہ اگر کسی سجدہ کرنے والے کی قلبی تصدیق اور ایمان میں فی الواقع خلل نہ ہوا ہو اور اس نے عبادت کے طور پر نہیں محض لوگوں کی دیکھا دیکھی یا کسی اور حماقت سے سجدہ کر دیا ہو تو وہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک حقیقی مشرک اور کافر نہ ہو گا بلکہ محض فسقیہ شرک کا مرتکب قرار پائے گا۔

ج۔ کسی غیر اللہ کا تقرب حاصل کرنے کی نیت سے اس غیر اللہ کا نام لے کر جانور کر ذبح کرے تو یہ بھی کفر ہے۔

## شرک کا دوسرا درجہ :فسقیہ شرک

اس کی یہ صورتیں ہیں۔

1- کسی بھی بندے کے لئے ان مغیبات کا علم اللہ تعالیٰ کی عطا سے ماننا جن کے بارے میں قرآن و حدیث میں تصریح ہے کہ اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی ان کو نہیں جانتا مثلاً یہ علم کہ قیامت کب واقع ہوگی۔

2- کسی بندے میں تصرف و قدرت کو اللہ تعالیٰ کی عطا سمجھے اور یہ بھی عقیدہ ہو کہ اس بندے کا کوئی بھی ضرر یا نفع پہنچانا اس حالت میں ہوتا ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ کے خاص اس ضرر یا نفع پہنچانے کے ارادے اور مشیت پر موقوف ہے۔

3- رکوع سجدہ وغیرہ افعال عبادت کے ساتھ خاص نہیں بلکہ مخلوق کی تعظیم کے لئے بھی ان کا ہونا ثابت ہے مثلاً قرآن پاک میں ہے کہ فرشتوں نے اللہ تعالیٰ کے حکم سے حضرت آدم علیہ السلام کو سجدہ کیا اور حضرت یوسف علیہ السلام کو ان کے بھائیوں نے سجدہ کیا جو تعظیم کے لئے تھا۔ ہماری شریعت میں کسی مخلوق کے لئے تعظیم کے طور پر بھی سجدہ کرنا بلکہ رکوع کی حد تک جھکنا بھی منع ہے۔ اس لئے کسی مخلوق کو سجدہ وغیرہ کرنا محض ظاہر تعظیم کے طور پر ہو عبادت کے طور پر نہ ہو جیسے کسی کا یہ عقیدہ ہو کہ فلاں بزرگ کو مستقل قدرت تو حاصل نہیں البتہ ان کو اللہ تعالیٰ کے ہاں قرب و قبولیت کا درجہ ملا ہوا ہے اور یہ بزرگ اپنے متوسلین کے لئے اللہ تعالیٰ کے ہاں محض سفارش کرتے ہیں اور نفع و ضرر صرف اللہ تعالیٰ ہی پہنچاتے ہیں لیکن ان کی سفارش کبھی رد نہیں ہوتی اور اس سفارش کو حاصل کرنے کے لئے اس بزرگ کی تعظیم کے لئے یہ افعال کرتے ہیں لیکن اللہ تعالیٰ کی عبادت کو اس سے برتر سمجھتے ہیں۔

ii- اللہ تعالیٰ کا نام لے کر جانور کو ذبح کیا لیکن کسی بزرگ کی تعظیم کے لئے تاکہ ان بزرگ کی اللہ تعالیٰ کے ہاں سفارش حاصل ہو سکے۔ یہ فسقیہ شرک ہے اور اس سے جانور حرام ہو جائے گا۔

iii- کسی امیر یا بڑے آدمی کے آنے پر اسکی تعظیم کے اظہار کے طور پر جانور ذبح کرنے کا عمل کرنا اگرچہ ذبح کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ کا نام لیا ہو۔ اس سے بھی جانور حرام ہو جاتا ہے۔

کسی مہمان کے آنے پر اس کے اکرام کی خاطر جانور ذبح کر کے اس کا گوشت پکانا شرک نہیں ہے۔

4- غیر اللہ کے نام کی نذر و منت کے طور پر بزرگوں کے مزارات پر چڑھاوے چڑھانا جب کہ اس بزرگ کو اللہ تعالیٰ کے ہاں محض سفارشی سمجھے۔

**ربط**: اوپر یہود کا کفر اور اس پر عدم مغفرت کی وعید کا ذکر ہوا۔ چونکہ یہود اپنے کو اللہ کا مقبول اور خاص مومن اور بخشے بخشائے بتاتے تھے جیسا کہ قرآن میں بھی ان کے ایسے اقوال ہیں نَحۡنُ اَبۡنٰٓؤُا اللّٰہِ وَ

اَحِبَّاءُ ہٗ اس لئے آگے اس کا رد فرماتے ہیں۔

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ يُزَكُّوْنَ اَنْفُسَهُمْ ؕ بَلِ اللّٰهُ يُزَكِّيْ مَنْ يَّشَآءُ وَ لَا يُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ﴿۴۹﴾ اُنْظُرْ كَيْفَ يَفْتَرُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ ؕ وَكَفٰى بِهٖۤ اِثْمًا مُّبِيْنًا ﴿۵۰﴾

**ترجمہ**: کیا نہیں دیکھا تو نے ان کو جو مقدس بتاتے ہیں اپنے آپ کو بلکہ اللہ ہی مقدس بتاتا ہے جس کو چاہے اور وہ ظلم نہ کئے جائیں گے دھاگہ برابر۔ دیکھ! کیسا باندھتے ہیں اللہ پر جھوٹ اور کافی ہے یہی بات گناہ صریح ہونے کے لئے۔

**تفسیر**: اے مخاطب (کیا تو نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا) یعنی وہ لوگ تعجب کے قابل ہیں (جو اپنے کو مقدس بتلاتے ہیں) ان کے بتانے سے کچھ نہیں ہوتا (بلکہ اللہ تعالیٰ جس کو چاہیں مقدس بتادیں) یہ البتہ قابل اعتبار ہے اور اللہ تعالیٰ قرآن میں مومن کو مقدس بتا چکے ہیں، جیسے سورۃ سَبِّحِ اسْمَ میں اُشْقٰی یعنی کافر کے مقابلہ میں مومن کی نسبت فرمایا: قَدْ اَفْلَحَ مَنْ تَزَكّٰى پس وہی مقدس ہونگے نہ کہ کفر کرنے والے جن میں یہود بھی شامل ہیں (اور) ان یہود کو قیامت میں اس جھوٹے دعوے کا جس کا سبب کفر کو ایمان سمجھنا ہے، جو سزا ہوگی اس سزا میں (ان پر تاگے کے برابر بھی ظلم نہ ہوگا) یعنی وہ سزا ان کے جرم سے زیادہ نہیں ہے بلکہ ایسے جرم پر ایسی سزا لائق ہے، ذرا (دیکھ تو) اس دعویٰ میں (یہ لوگ اللہ پر کیسی جھوٹی تہمت لگاتے ہیں) کیونکہ جب وہ باوجود کفر کے اللہ کے ہاں مقبول ہونے کے مدعی ہیں تو اس سے صاف لازم آتا ہے کہ کفر اللہ کے ہاں پسندیدہ ہے، حالانکہ یہ محض تہمت ہے اس لئے کہ تمام شریعتوں میں اللہ تعالیٰ نے اس کی تصریح فرمادی ہے کہ کفر ہمارے نزدیک سخت ناپسند اور مردود ہے (اور یہی بات) کہ خدا پر تہمت لگائی جائے (صریح مجرم ہونے کے لئے کافی ہے) پھر کیا ایسی صریح بڑی بات پر ایسی سزا کچھ ظلم وزیادتی ہے۔

**فائدہ**: اگر کسی کو یہ شبہ ہو کہ جب اللہ تعالیٰ نے مومن کو مقدس بتایا ہے تو پھر اپنے کو یا دوسرے کو حسن ظن سے مقدس کہنے سے شریعت میں کیوں ممانعت ہے۔ جواب یہ ہے کہ ممانعت تین وجہ سے ہے:۔

1- اکثر اپنی مدح وتعریف کا منشا تکبر ہوتا ہے تو حقیقت میں ممانعت تکبر سے ہوئی۔

2- خاتمہ کا حال اللہ تعالیٰ کو معلوم ہے کہ تقدس اور نیکی پر ہوگا یا نہیں بندے کو نہیں معلوم اور

آخرت میں اعتبار خاتمہ کی حالت کا ہے لہذا ایسی بات کا دعوی کرنا جو معلوم نہیں باقی بھی رہے یا نہیں غیر معقول ہے۔ اگر مذکورہ وجوہ نہ ہوں تو نعمت کے اظہار کے طور پر اپنی صفت بیان کرنے کی اجازت ہے۔

**ربط**: آگے یہود کی ایک قباحت کا ذکر کیا کہ انہوں نے مشرکین کے دین کو مومنین کے دین سے بہتر بتایا۔ جس کا قصہ یہ ہوا کہ نبی ﷺ کی عداوت میں یہود مشرکین مکہ سے ملے اور ان کی خاطر داری کی ضرورت سے بتوں کی تعظیم کی اور کہا کہ تمہارا دین مسلمانوں کے دین سے بہتر ہے۔

أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ أُوتُوا نَصِيبًا مِّنَ الْكِتَابِ يُؤْمِنُونَ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوتِ وَيَقُولُونَ لِلَّذِينَ كَفَرُوا هَٰؤُلَاءِ أَهْدَىٰ مِنَ الَّذِينَ آمَنُوا سَبِيلًا ﴿٥١﴾ أُولَٰئِكَ الَّذِينَ لَعَنَهُمُ اللَّهُ ۖ وَمَن يَلْعَنِ اللَّهُ فَلَن تَجِدَ لَهُ نَصِيرًا ﴿٥٢﴾

**ترجمہ**: کیا نہ دیکھا تو نے ان کو جو دیئے گئے ایک حصہ کتاب سے وہ مانتے ہیں بت کو اور شیطان کو اور کہتے ہیں کافروں کی نسبت کہ یہ لوگ زیادہ راہ راست پر ہیں مسلمانوں سے طریقے کے اعتبار سے یہ وہی ہیں جن پر لعنت کی ہے اللہ نے اور جس پر لعنت کرے اللہ نہ پائے گا تو اس کا کوئی مددگار۔

**تفسیر**: اے مخاطب (کیا تو نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا جن کو کتاب) الٰہی یعنی تورات کے علم (کا ایک حصہ ملا ہے) پھر اس کے باوجود (وہ بت اور شیطان کو مانتے ہیں) کیونکہ بتوں کی تعظیم کرنا ان پر ایمان لانے کے مترادف ہے۔ (اور یہ ہی لوگ) بڑی صراحت سے (کفار) یعنی مشرکین (کی نسبت کہتے ہیں کہ یہ لوگ بہ نسبت ان مسلمانوں کے زیادہ راہ راست پر ہیں۔ یہ لوگ) جنہوں نے کفر کے طریقہ کو اسلامی طریقہ سے افضل بتایا (وہ ہیں جن پر) ان کی سابقہ سرکشیوں کی وجہ سے (خدا تعالیٰ نے لعنت کی ہوئی ہے) اسی لعنت کا تو اثر ہے کہ ایسے بیباک ہو کر کفریات بک رہے ہیں (اور خدا تعالیٰ جس کو ملعون بنا دے اس کا) عذاب کے وقت (کوئی حامی نہ پاؤ گے) مطلب یہ ہے کہ اس پر ان کو آخرت میں یا دنیا میں بھی سخت سزا ہو گی، چنانچہ دنیا میں بعضے قتل، بعضے قید ہوئے، بعضے رعایا اور محکوم بنے اور آخرت میں جو ہونے والا ہے وہی ہو گا۔

**فائدہ**: بظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ مشرکین کے دین کو علی الاطلاق حق کہنا یہود کا مقصود نہ تھا ورنہ عین جواب کے وقت ہی پوچھنے والوں کو اس جواب کی صحت پر یہ شبہ ہوتا کہ جب یہ اس دین کو حق

کہتے ہیں تو خود کیوں نہیں قبول کر لیتے تو اس صورت میں یہ جواب چل نہیں سکتا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کا مقصود یہ تھا کہ حق مطلق تو بت پرستی اور اسلام میں سے کوئی بھی طریقہ نہیں مگر تقابل میں اسلام سے بت پرستی اچھی ہے۔ اس میں بھی دو وجہ سے کفر لازم آتا ہے ایک تو یہ کہ طریق حق کو بعض وجہ سے باطل سمجھا دوسرے یہ کہ کفر اور باطل کو بعض وجہ سے حق سمجھا۔

**ربط**: آگے یہود کی ایک اور قباحت کی طرف اشارہ کیا وہ یہ کہ یہود حسد کی وجہ سے یہ خیال کرتے تھے کہ پیغمبری اور دین کی سرداری ہماری میراث ہے اور ہمارے ہی مناسب ہے اور اسی بنا پر حکومت و بادشاہت بھی ہمیں ہی مل کر رہے گی کچھ عرصہ کے لئے دوسروں کو مل جائے تو مضائقہ نہیں۔ اس کا جواب ان کو یوں دیا۔

اَمْ لَهُمْ نَصِيبٌ مِّنَ الْمُلْكِ فَإِذًا لَّا يُؤْتُونَ النَّاسَ نَقِيرًا ﴿٥٣﴾ اَمْ يَحْسُدُونَ النَّاسَ عَلٰى مَآ اٰتٰهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ فَقَدْ اٰتَيْنَآ اٰلَ اِبْرٰهِيْمَ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَاٰتَيْنٰهُمْ مُّلْكًا عَظِيْمًا ﴿٥٤﴾ فَمِنْهُمْ مَّنْ اٰمَنَ بِهٖ وَمِنْهُمْ مَّنْ صَدَّ عَنْهُ وَكَفٰى بِجَهَنَّمَ سَعِيْرًا ﴿٥٥﴾

**ترجمہ**: کیا ان کے لئے کچھ حصہ ہے سلطنت میں، پھر تو یہ نہ دیں گے لوگوں کو ایک تل برابر، یا حسد کرتے ہیں لوگوں سے اس پر جو دیا ہے ان کو اللہ نے اپنے فضل سے، سو ہم نے تو دی ہے ابراہیم کے خاندان کو کتاب اور حکمت اور دی ہے ہم نے ان کو بڑی سلطنت پھر ان میں سے کسی نے مانا اس کو اور ان میں سے کوئی ہٹا رہا اس سے اور کافی ہے دوزخ بھڑکتی آگ کے اعتبار سے۔

**تفسیر**: (ہاں کیا ان کے پاس کوئی حصہ ہے سلطنت کا سو ایسی حالت میں تو اور لوگوں کو تل برابر چیز بھی نہ دیتے۔ یا دوسرے آدمیوں سے) جیسے رسول اللہ ﷺ سے (ان چیزوں پر حسد کرتے ہیں جو اللہ تعالیٰ نے ان کو اپنے فضل سے عطا فرمائی ہیں سو) آپ کو ایسی چیز مل جانا کوئی نئی بات نہیں کیونکہ (ہم نے پہلے سے (حضرت ابراہیم علیہ السلام کے خاندان) والوں (کو کتاب) آسمانی (بھی دی ہے اور علم بھی دیا ہے اور ہم نے ان کو بڑی بھاری سلطنت بھی دی ہے) چنانچہ بنی اسرائیل میں بہت سے انبیاء گذرے ہیں، بعض انبیاء سلاطین بھی ہوئے جیسے حضرت یوسف علیہ السلام و حضرت داؤد علیہ السلام اور حضرت سلیمان علیہ السلام اور یہ سب اولاد ابراہیم میں ہیں، سو جب کہ رسول اللہ ﷺ بھی اولاد ابراہیم سے ہیں تو آپ کو یہ نعمتیں و عطیات مل گئے تو تعجب کی کیا بات ہے (سو) ان انبیاء علیہم السلام کے زمانہ میں بھی جو کہ خاندان

ابراہیم علیہ السلام سے گزر چکے ہیں جو لوگ موجود تھے (ان میں سے بعضے تو اس) کتاب و حکمت (پر ایمان لائے اور بعضے ایسے تھے کہ اس سے روگرداں ہی رہے) پس اگر آپ کی رسالت و قرآن پر بھی آپ کے زمانہ کے بعضے لوگ ایمان نہ لائیں تو کوئی رنج کی بات نہیں (اور) ان کفار اور اعراض کرنے والوں کو اگر دنیا میں سزا کم ہو یا بالکل نہ ہو تو کیا ہوا ان کے لئے آخرت میں (دوزخ کی آتش سوزاں کافی) سزا (ہے)

**فائدہ**: حسد کے نامعقول و قبیح ہونے کی ایک وجہ تو حسد کے ذکر سے پہلے مذکور ہے اور دوسری اس کے بعد اور ان کو شق وار ذکر کیا۔ دونوں وجہوں کا حاصل یہ ہے کہ حسد کس بات پر ہے۔ اگر اس بات پر ہے کہ تم صاحب سلطنت ہو کہ تمہاری سلطنت ان کو ملنے لگی تب تو خدا نے تم کو ٹھکانے ہی سے رکھا کہ سلطنت تم کو نہیں ملی ورنہ تم کسی کو ایک پیسہ بھی نہ دیتے اور اگر اس پر ہے کہ گو ہمارے پاس سے ان کے پاس نہیں گئی مگر پھر بھی ان کو کیوں ملی انکا سلطنت سے کیا تعلق تو اس کا جواب یہ دیا کہ تعلق یہ ہے کہ یہ بھی اصل شاہی خاندان سے ہیں کسی اجنبی جگہ سلطنت نہیں آئی اور اسی طرح ان کو پیغمبری ملنے پر جو حسد کرتے ہو تو جان لو کہ یہ بھی خاندان نبوت و رسالت سے ہیں۔

**ربط**: اوپر مخصوص مومنوں اور کافروں کا بیان تھا آگے مطلق مومن اور کافر کی جزا و سزا کو قاعدہ کلیہ کے طور پر ذکر ہے۔

إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا بِآيَاتِنَا سَوْفَ نُصْلِيهِمْ نَارًا ۖ كُلَّمَا نَضِجَتْ جُلُودُهُمْ بَدَّلْنَاهُمْ جُلُودًا غَيْرَهَا لِيَذُوقُوا الْعَذَابَ ۗ إِنَّ اللَّهَ كَانَ عَزِيزًا حَكِيمًا ﴿٥٦﴾ وَالَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ سَنُدْخِلُهُمْ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ خَالِدِينَ فِيهَا أَبَدًا ۖ لَهُمْ فِيهَا أَزْوَاجٌ مُطَهَّرَةٌ ۖ وَنُدْخِلُهُمْ ظِلًّا ظَلِيلًا ﴿٥٧﴾

**ترجمہ**: بیشک جن لوگوں نے انکار کیا ہماری آیتوں کا داخل کریں گے ہم ان کو آگ میں، جب بھی جل جائے گی کھال ان کی تو ہم بدل دیں گے ان کو اور کھال تاکہ چکھتے رہیں عذاب، بیشک اللہ ہے زبردست حکمت والا۔ اور جو لوگ ایمان لائے اور کام کئے نیک ہم داخل کریں گے ان کو باغوں میں بہتی ہیں جن کے نیچے نہریں رہیں گے ان میں ہمیشہ۔ ان کے لئے وہاں عورتیں ہیں پاک صاف، اور ہم داخل کریں گے ان کو گھنے سایہ میں۔

**تفسیر**: (بلاشک جو لوگ ہماری آیات) و احکام (کے منکر ہوئے) ہم ان کو (عنقریب ایک سخت

آگ میں داخل کریں گے) اور وہاں کی برابر یہ حالت رہے گی کہ (جب ایک دفعہ ان کی کھال) آگ سے (جل چکے گی تو ہم اس پہلی کھال کی جگہ فوراً دوسری) تازی (کھال پیدا کر دیں گے تا کہ) ہمیشہ (عذاب ہی بھگتتے رہیں) کیونکہ پہلی کھال میں جلنے کے بعد شبہ ہو سکتا تھا کہ شاید اس میں ادراک و احساس نہ رہے اس لئے شبہ قطع کرنے کے لئے یہ سنا دیا (بلاشک اللہ تعالیٰ زبردست ہیں) کہ وہ ایسی سزا دے سکتے ہیں اور (حکمت والے ہیں) اس لئے باوجود اس قدرت کے کہ جلی ہوئی کھال کو تکلیف پہنچا سکتے ہیں، پھر بھی کسی حکمت سے بدل دیا جیسے کہ ایک حکمت کا بیان ابھی ہوا ہے (اور جو لوگ ایمان لائے اور اچھے کام کئے ہم ان کو عنقریب ایسے باغوں میں داخل کریں گے کہ ان کے) محلات کے (نیچے نہریں جاری ہوں گی ان میں ہمیشہ رہیں گے ان کے واسطے ان) باغوں (میں پاک صاف بیویاں ہوں گی اور ہم ان کو نہایت گنجان سایہ) کی جگہ (میں داخل کریں گے)

**فائدہ**: ظل ظلیل سے مراد ایسی روشنی ہے جو تیز دھوپ کے وقت کسی گھنے پیڑ تلے ہوتی ہے۔ اس کی حالت ایسی ہوگی جیسی سورج نکلنے سے ذرا پہلے حالت ہوتی ہے۔

**ربط**: آگے باہمی معاملات میں سے ایک اور حکم دیتے ہیں کہ حاکم محکوموں کے درمیان عدل و امانت سے کام کریں اور محکوموں کو حکم دیتے ہیں کہ وہ حاکموں کے ساتھ جائز امور میں اطاعت کا معاملہ کریں اور پھر دونوں گروہوں کو حکم دیتے ہیں کہ اللہ و رسول کے حکم کو اصل سمجھیں۔

إِنَّ اللَّهَ يَأْمُرُكُمْ أَنْ تُؤَدُّوا الْأَمَانَاتِ إِلَىٰ أَهْلِهَا وَإِذَا حَكَمْتُمْ بَيْنَ النَّاسِ أَنْ تَحْكُمُوا بِالْعَدْلِ ۚ إِنَّ اللَّهَ نِعِمَّا يَعِظُكُمْ بِهِ ۗ إِنَّ اللَّهَ كَانَ سَمِيعًا بَصِيرًا ﴿٥٨﴾ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا أَطِيعُوا اللَّهَ وَأَطِيعُوا الرَّسُولَ وَأُولِي الْأَمْرِ مِنْكُمْ ۖ فَإِنْ تَنَازَعْتُمْ فِي شَيْءٍ فَرُدُّوهُ إِلَى اللَّهِ وَالرَّسُولِ إِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ ۚ ذَٰلِكَ خَيْرٌ وَأَحْسَنُ تَأْوِيلًا ﴿٥٩﴾

**ترجمہ**: بیشک اللہ حکم دیتا ہے تم کو کہ پہنچا دو امانتیں ان کے حقداروں کو اور جب تم فیصلہ کرنے لگو لوگوں میں تو فیصلہ کرو انصاف سے، بے شک اچھی بات ہے کہ نصیحت کرتا ہے اللہ تم کو جس کی بیشک اللہ ہے سننے والا دیکھنے والا۔ اے ایمان والو حکم مانو اللہ کا اور حکم مانو رسول کا اور حاکموں کا جو تم میں سے ہوں پھر اگر تم باہم جھگڑ پڑو کسی چیز میں تو لوٹا دو اس کو طرف اللہ کے

اور رسول کے اگر یقین رکھتے ہو اللہ پر اور قیامت کے دن پر۔ یہ بات اچھی ہے اور بہت بہتر ہے انجام کے اعتبار سے۔

**تفسیر**: اے اہل حکومت تم نظام حکومت کے خواہ کسی بھی درجہ پر ہو اور کسی بھی شعبہ میں ہو (بیشک تم کو اللہ تعالیٰ اس بات کا حکم دیتے ہیں کہ اہل حقوق کو ان کے حقوق) جو تمہارے ذمہ ہیں (پہنچا دیا کرو اور) تم کو (یہ) بھی حکم دیتے ہیں (کہ جب) محکوم (لوگوں کا تصفیہ کیا کرو) ایسے حقوق میں جو ان میں باہم ایک دوسرے کے ذمہ ہیں (تو عدل) وانصاف (سے تصفیہ کیا کرو، بیشک اللہ تعالیٰ جس بات کی تم کو نصیحت کرتے ہیں وہ بات بہت اچھی ہے) دنیا کے اعتبار سے بھی کہ اس میں استحکام حکومت ہے اور آخرت کے اعتبار سے بھی کہ موجب قرب وثواب ہے (بلاشک اللہ تعالیٰ) تمہارے اقوال کو جو امانت و تصفیہ کے بارے میں تم سے صادر ہوتے ہیں (خوب سنتے ہیں) اور تمہارے افعال کو جو اس بارے میں تم سے واقع ہوتے ہیں (خوب دیکھتے ہیں) تو اگر کمی و کوتاہی کرو گے مطلع ہو کر تم کو سزا دیں گے، یہ خطاب تو حکام کو ہوا، آگے محکومین کو ارشاد ہے کہ (اے ایمان والو! تم اللہ تعالیٰ کا کہنا مانو اور رسول) ﷺ (کا کہنا مانو) اور یہ حکم تو تمہارے اور حکام سب کے لئے عام ہے (اور تم) مسلمانوں (میں جو لوگ اہل حکومت ہیں ان کا بھی) کہنا مانو اور یہ حکم خاص ہے تم محکومین کے ساتھ (پھر) اگر اہل حکومت کے احکام کا اللہ اور رسولؐ کے کہے ہوئے کے خلاف نہ ہونا محکوم و حاکم دونوں کے اس اتفاق سے ثابت ہو جو شرعاً معتبر ہے تو خیر اس میں تو حکام کی اطاعت کرو گے ہی اور (اگر) ان کے احکام میں سے (کسی امر میں تم باہم اختلاف کرنے لگو) کہ یہ اللہ و رسولؐ کے کہے ہوئے کے خلاف ہے یا نہیں (تو) رسول اللہ ﷺ کی حیات میں تو آپؐ سے پوچھ کر اور آپؐ کی وفات کے بعد ائمہ مجتہدین و علماء دین سے رجوع کر کے (اس امر کو) کتاب (اللہ اور) سنت (رسول) ﷺ (کی طرف حوالہ کر لیا کرو) اور ان حضرات سے جیسا فتویٰ ملے اس پر سب محکوم و حکام عمل کر لیا کرو (اگر تم اللہ پر اور یوم قیامت پر ایمان رکھتے ہو) کیونکہ اس ایمان کا تقاضا یہی ہے کہ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کی دار و گیر جو کہ مخالفت کرنے پر ہونے والی ہے اس سے ڈریں۔ (یہ امور) جو مذکور ہوئے یعنی اللہ کی، رسول کی اور اولی الامر کی اطاعت کرنا اور تنازعات کا کتاب و سنت کی طرف حوالہ کرنا سب دنیا میں بھی (بہتر ہیں اور) آخرت میں بھی (ان کا انجام خوشتر ہے) کیونکہ دنیا میں امن و راحت اور آخرت میں نجات و سعادت ہیں۔

**فائدہ**: کتاب و سنت کی طرف رجوع کرنے کی دو صورتیں ہیں، ایک یہ کہ کتاب و سنت کے منصوص (یعنی صاف صاف مذکور) احکام کی جانب رجوع کیا جائے، دوسری صورت یہ ہے کہ اگر منصوص

احکام موجود نہیں ہیں تو کتاب و سنت میں مذکوران کے نظائر پر قیاس کیا جائے۔ ان کے حکم بھی کتاب و سنت سے ثابت کہلائیں گے اور یہ انہی کی طرف رجوع میں داخل ہے۔

**ربط**: اوپر کی آیت میں اپنے تمام معاملات میں اللہ ورسول کے احکام کی طرف رجوع کرنے کا حکم تھا آگے غیر شریعت کی طرف رجوع کرنے کی مذمت ہے اور اس میں منافقین کی برائی مذکور ہے کہ وہ ایسا کرتے ہیں جیسا کہ ایک قصہ ہوا کہ ایک منافق شخص تھا اس کا کسی یہودی سے جھگڑا ہوا۔ یہودی نے فیصلہ کے لئے رسول اللہ ﷺ کے پاس چلنے کو کہا۔ منافق نے کہا کہ یہودی سردار کعب بن اشرف کے پاس چلیں۔ ظاہر یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس معاملہ میں یہودی حق پر ہوگا۔ اس نے سمجھا کہ رسول ﷺ کے پاس حق فیصلہ ہوگا۔ جب کہ منافق غالباً باطل پر تھا اور اس نے سمجھا کہ آپ ﷺ کے پاس میری بات نہ چلے گی۔ البتہ کعب بن اشرف کے پاس بات بننے کی امید تھی۔ پھر آخر وہ دونوں آپ ﷺ کے پاس گئے اور آپ نے یہودی کے حق میں فیصلہ دیا۔ وہ منافق راضی نہ ہوا۔ اس یہودی سے کہا حضرت عمر کے پاس چلو وہ سمجھا ہوگا کہ حضرت عمرؓ کفار پر خوب سخت ہیں اس یہودی پر سختی فرمائیں گے۔ یہودی کو اطمینان تھا کہ گو وہ سخت ہیں مگر وہ سختی حق پرستی ہی کی وجہ سے تو ہے جب میں حق پر ہوں تو میرے ہی حق میں فیصلہ دیں گے اس لئے اس نے انکار نہیں کیا۔ جب وہاں پہنچے تو یہودی نے پورا قصہ بیان کر دیا کہ اس مقدمہ کا رسول اللہ ﷺ کے اجلاس میں فیصلہ ہو چکا ہے مگر یہ شخص اس پر راضی نہیں ہوا۔ آپ نے اس منافق سے پوچھا کیا یہی بات ہے اس نے کہا ہاں۔ حضرت عمرؓ نے فرمایا اچھا ٹھہرو آتا ہوں اور گھر سے تلوار لا کر اس منافق کا کام تمام کر دیا اور کہا جو شخص رسول اللہ ﷺ کے فیصلہ پر راضی نہ ہو اس کا یہ فیصلہ ہے۔

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ يَزْعُمُوْنَ اَنَّهُمْ اٰمَنُوْا بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ يُرِيْدُوْنَ اَنْ يَّتَحَاكَمُوْٓا اِلَى الطَّاغُوْتِ وَقَدْ اُمِرُوْٓا اَنْ يَّكْفُرُوْا بِهٖ ؕ وَيُرِيْدُ الشَّيْطٰنُ اَنْ يُّضِلَّهُمْ ضَلٰلًا بَعِيْدًا ﴿۶۰﴾ وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ تَعَالَوْا اِلٰى مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ وَاِلَى الرَّسُوْلِ رَاَيْتَ الْمُنٰفِقِيْنَ يَصُدُّوْنَ عَنْكَ صُدُوْدًا ﴿۶۱﴾ فَكَيْفَ اِذَآ اَصَابَتْهُمْ مُّصِيْبَةٌۢ بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ ثُمَّ جَآءُوْكَ يَحْلِفُوْنَ ۖ بِاللّٰهِ اِنْ اَرَدْنَآ اِلَّآ اِحْسَانًا وَّتَوْفِيْقًا ﴿۶۲﴾ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ يَعْلَمُ اللّٰهُ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ فَاَعْرِضْ عَنْهُمْ وَعِظْهُمْ وَقُلْ لَّهُمْ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ قَوْلًا بَلِيْغًا ﴿۶۳﴾

**ترجمہ**: کیا تو نے نہ دیکھا ان کو جو دعویٰ کرتے ہیں کہ وہ ایمان لائے ہیں اس پر جو اتارا گیا تیری طرف اور جو اتارا گیا تجھ سے پہلے چاہتے ہیں کہ مقدمہ لے جائیں شیطان کی طرف حالانکہ وہ حکم دیئے جا چکے ہیں کہ نہ مانیں اس کو اور چاہتا ہے شیطان کہ بھٹکا دے ان کو دور کا بھٹکنا۔ اور جب کہا جاتا ہے ان سے کہ آؤ اس کی طرف جو اتارا اللہ نے اور رسولؐ کی طرف تو دیکھے تو منافقوں کو کہ ہٹتے ہیں تجھ سے رک کر۔ پھر کیا حال ہوتا ہے جب پہنچتی ہے ان کو مصیبت بسبب اس کے جو پہلے کیا ان کے ہاتھوں نے، پھر وہ آئیں تیرے پاس قسمیں کھاتے ہوئے اللہ کی کہ ہم نے ارادہ نہیں کیا تھا مگر بھلائی اور موافقت کا۔ یہ وہ لوگ ہیں کہ جانتا ہے اللہ جو ان کے دلوں میں ہے سو تو ان سے تغافل کر اور ان کو نصیحت کر اور کہہ ان سے ان کی ذات کے بارے میں بات کافی۔

**تفسیر**: اے محمد ﷺ (کیا آپ نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا جو) زبان سے تو (دعوی کرتے ہیں کہ وہ اس کتاب پر بھی ایمان رکھتے ہیں جو آپؐ کی طرف نازل کی گئی) یعنی قرآن پر (اور اس کتاب پر بھی جو آپ سے پہلے نازل کی گئی) یعنی توریت پر کیونکہ اس آیت میں منافقین کا بیان ہے اور اکثر منافقین یہود میں سے تھے۔ مطلب ہے یہ کہ وہ زبان سے دعویٰ کرتے ہیں کہ جس طرح ہم توریت کو مانتے ہیں اسی طرح قرآن کو بھی مانتے ہیں، یعنی اسلام کے مدعی ہیں، پھر اس پر حالت یہ ہے کہ (اپنا مقدمہ شیطان کے پاس لے جانا چاہتے ہیں) کیونکہ غیر شرع کی طرف مقدمہ لے جانے کے لئے شیطان سکھاتا ہے پس اس پر عمل کرنا ایسا ہے جیسے شیطان ہی کے پاس مقدمہ لے گئے۔ (حالانکہ) اس سے دو مانع موجود ہیں ایک یہ کہ (ان کو) شریعت کی جانب سے (یہ حکم ہوا کہ اس) شیطان (کو نہ مانیں) یعنی عقیدہ و عمل میں اس کی مخالفت کریں (اور) دوسرا مانع یہ کہ (شیطان) ان کا ایسا دشمن اور بدخواہ ہے کہ (ان کو) راہ حق سے (بھٹکا کر بہت دور لے جانا چاہتا ہے) پس ان دونوں موانع کے باوجود جن کا تقاضا یہ ہے کہ شیطان کے کہنے پر عمل نہ کریں، پھر بھی اس کی موافقت کرتے ہیں (اور جب ان سے کہا جاتا ہے کہ آؤ اس حکم کی طرف جو اللہ تعالیٰ نے نازل فرمایا ہے اور) آؤ (رسول ﷺ (کی طرف) کہ آپ اس حکم کے موافق فیصلہ فرمائیں (تو آپؐ اس وقت منافقین کی یہ حالت دیکھیں گے کہ آپ) کے پاس آنے (سے پہلو تہی کرتے ہیں پھر کیسی جان کو بنتی ہے جب ان پر کوئی مصیبت پڑتی ہے ان کی اس حرکت کی بدولت جو) اس مصیبت سے (پہلے کر چکے تھے) اس حرکت سے مراد شرع کو چھوڑ کر دوسری جگہ مقدمہ لے جانا ہے اور مصیبت سے مراد ہے جیسے قتل یا خیانت و نفاق کا کھل جانا اور باز پرس ہونا، یعنی اس وقت سوچ پڑتی ہے کہ اپنی اس حرکت کی کیا تاویل کریں جس میں پھر سرخرو رہیں (پھر) تاویل سوچ کر (آپؐ کے پاس آتے ہیں، خدا کی

قسمیں کھاتے ہوئے کہ) ہم جو دوسری جگہ چلے گئے تھے (ہمارا اور کچھ مقصود نہ تھا سوا اس کے کہ) معاملہ کے دونوں فریق کی (کوئی بھلائی) کی صورت (نکل آئے اور) ان میں (باہم موافقت) و مصالحت (ہو جائے) مطلب یہ کہ قانون تو شرع ہی کا حق ہے ہم دوسری جگہ شرع کو ناحق سمجھ کر نہیں گئے تھے، لیکن بات یہ ہے کہ قانونی فیصلہ میں تو حاکم صاحب حق کو رعایت کرنے کے لئے نہیں کہہ سکتا جب کہ باہمی فیصلہ میں اکثر رعایت کرادی جاتی ہے، یہ وجہ تھی ہمارے دوسری جگہ جانے کی۔ اور اوپر مذکور منافق کے قتل کے قصہ میں ان کے آپ کے پاس آکر قسمیں کھانے سے غرض مقتول کے فعل کی تاویل کرنا تھی جس سے مقصود اپنی براءت ظاہر کرنا یا حضرت عمرؓ پر قتل و قصاص کا دعویٰ کرنا تھا۔ اللہ تعالیٰ ان کی تاویلوں کی تکذیب فرماتے ہیں کہ (یہ وہ لوگ ہیں کہ اللہ تعالیٰ کو معلوم ہے جو کچھ) نفاق و کفر (ان کے دلوں میں ہے) کہ اس کفر و نفاق کے سبب سے اور حکم شرعی پر راضی نہ ہونے کی وجہ سے ہی یہ لوگ دوسری جگہ جاتے ہیں اور وقت معین پر اس کی سزا بھی پالیں گے (سو) مصلحت یہی ہے کہ (آپ) علم خداوندی و مواخذہ خداوندی پر اکتفا فرما کر (ان سے تغافل کر لیا کیجئے) یعنی کچھ مواخذہ نہ فرمایئے (اور ویسے) اپنے منصب رسالت کے تقاضے سے (ان کو نصیحت فرماتے رہئے) کہ ان حرکتوں کو چھوڑ دو (اور ان سے خاص ان کی ذات) کی اصلاح (کے متعلق کافی مضمون کہہ دیجئے) تاکہ ان پر حجت قائم اور تمام ہو جائے پھر نہ مانیں تو وہ جانیں۔

**فائدہ**: اس تغافل کے مصلحت ہونے کی وجہ یہ ہے کہ ان منافقین کا کفر مشہور نہیں تھا۔ اگر کھلے کفار کی طرح ان کے ساتھ جہاد کا معاملہ کیا جاتا تو دور کے لوگوں کو ان کی شرارتوں کی خبر تو نہ پہنچتی البتہ ان کا قتل و غارت مشہور ہو جاتا تو اسلام سے لوگوں کو ایک گونہ وحشت ہوتی کہ اسلام میں بڑا جبر اور بد نظمی ہے اور اس وحشت سے اسلام کی ترقی رک جاتی۔ کسی منافق کے ساتھ ایک معاملہ پر رسول اللہ ﷺ کا یہ ارشاد کہ دَعْهُ فَإِنَّ النَّاسَ يَتَحَدَّثُوْنَ اَنَّ مُحَمَّداً يَقْتُلُ اَصْحَابَهٗ یعنی اس کو چھوڑ دو ورنہ لوگ کہیں گے کہ محمد اپنے ساتھیوں کو بلاوجہ قتل کر دیتے ہیں۔

حضرت عمرؓ کے اس منافق کو قتل کرنے پر قصاص یا دیت واجب نہیں ہوئی کیونکہ اس کی جان کو اس کے کفر کی وجہ سے فی الواقع احترام اور حفاظت حاصل نہ تھی یا یہ سزا تعزیر کے طور پر تھی۔

اگر یہ خیال ہو کہ اس سے بھی اسلام کی بدنامی اور اس سے وحشت ہونے کا احتمال ہے تو اس کا جواب یہ ہے کہ یہاں دوسری حکمت کو غلبہ حاصل ہے اور وہ یہ کہ چونکہ منافق ظاہر میں مسلمان تھا اور اس کا معاملہ ایک کھلے کافر سے تھا اور اس معاملہ میں اس منافق کو یہ سزا دی گئی اور اس کا خون رایگاں ہوا تو وہ کافر

اس قصہ کو اپنے لوگوں میں بیان کرے گا تو عقل وانصاف والے اسلام کی حق پرستی کی اعلیٰ درجہ کی داد دے سکتے ہیں کہ غیر قوموں کے مقابلہ میں بھی اپنی قوم کو حق قبول کرنے پر مجبور کرتے ہیں۔

**ربط**: اوپر منافقین کے عذر و تاویل کے غلط ہونے کو بیان فرمایا۔ آگے ارشاد فرماتے ہیں کہ اس تاویل باطل کے بجائے اگر شرائط کے ساتھ توبہ واستغفار اختیار کرتے تو اس جرم کی تلافی ہو جاتی۔

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا لِيُطَاعَ بِاِذْنِ اللّٰهِ وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا ﴿۶۴﴾

**ترجمہ**: اور نہیں بھیجا ہم نے کوئی رسول مگر اسی واسطے کہ اس کی اطاعت کی جائے اللہ کے حکم سے۔ اور اگر وہ لوگ جس وقت انہوں نے ظلم کیا تھا اپنی جانوں پر آتے تیرے پاس پھر معافی چاہتے اللہ سے اور معافی چاہتا ان کے لئے رسول تو البتہ وہ پاتے اللہ کو معاف کرنے والا رحمت کرنے والا۔

**تفسیر**: (اور ہم نے تمام پیغمبروں کو خاص اسی واسطے مبعوث فرمایا ہے کہ بحکم خداوندی) جو کہ آیت اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَ اَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ میں مذکور ہے (ان کی اطاعت کی جائے) پس اول تو ان لوگوں کو شروع ہی سے اطاعت کرنا واجب تھی (اور اگر) خیر شامت نفس سے حماقت ہی ہو گئی تھی تو (جس وقت) یہ گناہ کر کے (اپنا نقصان کر بیٹھے تھے اس وقت) ندامت کے ساتھ (آپ کی خدمت میں حاضر ہو جاتے پھر) حاضر ہو کر (اللہ تعالیٰ سے) اپنے اس گناہ کی (معافی چاہتے اور رسول) ﷺ یعنی آپ بھی (ان کے لئے اللہ تعالیٰ سے معافی چاہتے تو ضرور اللہ تعالیٰ کو توبہ کا قبول کرنے والا اور رحمت کرنے والا پاتے) یعنی اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے توبہ قبول فرمالیتے۔

**فائدہ**: 1- یہ مطلب نہیں کہ منافق رہ کر توبہ کر لینا کافی تھا کیونکہ خود توبہ کی قبولیت کی ایک شرط ایمان ہے پس خلاصہ یہ ہوا کہ نفاق چھوڑ کر ایمان لے آتے۔

2- یہ خیال ہو کہ آیت میں دو اور شرطیں بھی مذکور ہیں ایک تو خدمت نبوی میں حاضری دوسرے آپ کا بھی استغفار فرمانا حالانکہ ظاہرا توبہ کرنے کے لئے یا مسلمان ہونے کے لئے صرف بندہ کا عرض معروض کر لینا کافی ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ توبہ معصیت کے مطابق ہوتی ہے۔ چونکہ منافقین طرح طرح سے اسلام کے ساتھ اپنی مخالفت کا اظہار کرتے رہتے تھے اس لئے توبہ میں ضروری ہوا کہ اب اپنے

اسلام کا بھی اظہار کریں اور اس کے اظہار کا عام طور سے اس وقت یہی طریقہ تھا کہ آپ ﷺ کی خدمت میں آکر مسلمان ہو جائے۔ دوسری شرط کی وجہ یہ ہے کہ رسول اس وقت استغفار کریں گے جب ان کی طرف سے ان کے دل کا رنج دور ہو گا تو یہ آکر توبہ کریں گے اور رسول اللہ ﷺ کو جو تکلیفیں دیں ان پر ندامت کا اظہار کریں گے تو آپ کے دل کا رنج دور ہو گا اور اس سے اللہ تعالیٰ کی رحمت متوجہ ہو گی۔

**ربط**: آگے فرماتے ہیں کہ شریعت کی طرف محض ظاہرا رجوع کرنا کافی نہیں بلکہ دل سے بھی اس پر راضی ہونا ضروری ہے اور تسلیم کامل ایمان کی شرط ہے۔

فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُونَ حَتّٰى يُحَكِّمُوكَ فِيمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ لَا يَجِدُوا فِيٓ اَنْفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ وَيُسَلِّمُوا تَسْلِيمًا ﴿۶۵﴾

**ترجمہ**: سو قسم ہے تیرے رب کی وہ مومن نہ ہوں گے یہاں تک کہ وہ منصف ٹھہرائیں تجھ کو اس میں جو جھگڑا اٹھے ان کے درمیان پھر نہ پائیں اپنے جی میں تنگی تیرے فیصلہ سے اور قبول کریں خوشی سے

**تفسیر**: (پھر قسم ہے آپ کے رب کی یہ لوگ) جو صرف زبانی ایمان ظاہر کرتے پھرتے ہیں عند اللہ (ایمان دار نہ ہوں گے جب تک یہ بات نہ ہو کہ ان کے آپس میں جو جھگڑا واقع ہو، اس میں یہ لوگ آپؐ سے) اور آپؐ نہ ہوں تو آپؐ کی شریعت سے (فیصلہ کرائیں پھر) جب آپ تصفیہ کر دیں تو (اس تصفیہ سے اپنے دلوں میں) انکار کی (تنگی نہ پائیں اور) اس فیصلہ کو (پورا پورا) ظاہر سے باطن سے (تسلیم کرلیں)

**فائدہ**: اگر یہ شبہ ہو کہ ظاہر آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ جو شخص دوسرے قانون کی طرف اس کو باطل سمجھ کر بھی رجوع کرتے ہیں وہ مسلمان نہیں حالانکہ حرام کا مرتکب جب حلت کا اعتقاد نہ رکھتا ہو مومن ہے گو فاسق ہو۔ اسی طرح اگر کسی کے دل میں شرعی فیصلہ سے تنگی پیدا ہو مگر اس فیصلہ کو حق سمجھے وہ بھی مسلمان نہ ہونا چاہئے حالانکہ تنگی پر انسان کا اختیار نہیں اور غیر اختیاری باتوں کا مکلف نہیں اسی طرح اگر اس فیصلہ پر کوئی عمل نہ کرے تو یہ بھی عدم تسلیم کی صورت ہے تو وہ بھی مسلمان نہ رہے حالانکہ ترک عمل سے ایمان نہیں جاتا۔

ان شبہات کا جواب یہ ہے کہ تحکیم یعنی اسلام کے قانون کی طرف رجوع کرنا اور عدم حرج یعنی دل میں تنگی محسوس نہ کرنا اور تسلیم یعنی اس پر عمل کرنا ان سب کے تین درجے ہیں اعتقاد سے اور زبان سے اور عمل سے۔ اعتقاد سے یہ کہ قانون شریعت کو حق اور فیصلوں کے لئے اصل جانتا ہے اور اس میں کوئی

ناگواری دل میں محسوس نہیں کرتا اور زبان سے یہ کہ ان باتوں کا اقرار کرتا ہے کہ حق اسی طرح ہے اور عمل سے یہ کہ مقدمہ لے بھی جاتا ہے اور طبعی تنگی بھی نہیں ہوتی اور اس فیصلہ کے مطابق عمل بھی کرتا ہے۔ سو پہلا درجہ تصدیق وایمان کا ہے اس کے نہ ہونا عند اللہ کفر ہے اور منافقین میں خود اس کی کمی تھی اور دوسرا درجہ اقرار کا ہے، اس کے نہ ہونے سے لوگوں کے نزدیک کفر ہوتا ہے۔ تیسرا درجہ تقوی وصلاح کا ہے اس کا نہ ہونا فسق ہے اور طبعی تنگی معاف ہے۔ پس آیت میں چونکہ منافقین کا ذکر ہے اس لئے پہلا درجہ مراد ہے۔

**ربط**: اوپر کامل اطاعت کا واجب ہونا ذکر ہوا آگے اس کا خیر و نافع ہونا اور اس درجہ کی اطاعت کرنے والوں کا تعداد میں کم ہونا ذکر کرتے ہیں۔

وَلَوْ اَنَّا كَتَبْنَا عَلَيْهِمْ اَنِ اقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ اَوِ اخْرُجُوْا مِنْ دِيَارِكُمْ مَّا فَعَلُوْهُ اِلَّا قَلِيْلٌ مِّنْهُمْ ۭ وَلَوْ اَنَّھُمْ فَعَلُوْا مَا يُوْعَظُوْنَ بِهٖ لَكَانَ خَيْرًا لَّھُمْ وَاَشَدَّ تَثْبِيْتًا ۝ وَّاِذًا لَّاٰتَيْنٰھُمْ مِّنْ لَّدُنَّآ اَجْرًا عَظِيْمًا ۝ وَّلَھَدَيْنٰھُمْ صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا ۝

**ترجمہ**: اور اگر ہم فرض کر دیتے ان پر کہ قتل کرواپنی جانوں کو یا نکل جاؤ اپنے وطن سے تو وہ نہ کرتے اس کو مگر تھوڑے ان میں سے اور اگر یہ لوگ کرتے وہ نصیحت کئے جاتے ہیں جس کی تو ضرور بہتر ہوتا ان کے حق میں اور زیادہ ثابت رکھنے والا ہوتا دین میں اور اس وقت ضرور دیتے ہم ان کو اپنے پاس سے بڑا ثواب اور ضرور بتا دیتے ہم ان کو سیدھی راہ۔

**تفسیر**: (اور ہم اگر لوگوں پر یہ بات) بطور احکام مقصودہ کے (فرض کر دیتے کہ تم خودکشی کیا کرو یا اپنے وطن سے بے وطن ہو جایا کرو تو سوائے گنتی کے چند لوگوں کے) جو مومن کامل ہوتے (اس حکم کو کوئی بھی نہ بجالاتا) اس سے ثابت ہوا کہ کمال اطاعت کرنے والے کم ہوتے ہیں (اور اگر یہ) منافق (لوگ جو کچھ ان کو) دل وجان سے رسول کی اطاعت کرنے کی (نصیحت کی جاتی ہے اس پر عمل کیا کرتے تو ان کے لئے) دنیا میں ثواب کے استحقاق کی وجہ سے (بہتر ہوتا اور) نیز تکمیل دین کے اعتبار سے ان کے (ایمان کو زیادہ پختہ کرنے والا ہوتا) کیونکہ تجربہ سے ثابت ہوا ہے کہ دین کا کام کرنے سے خود اعتقاد ویقین کی باطنی کیفیت کو ترقی ہوتی ہے (اور اس حالت میں) جب کہ عمل سے خیریت اور دین میں ثبات حاصل ہو جاتا تو آخرت میں (ہم ان کو خاص اپنے پاس سے اجر عظیم عنایت فرماتے اور ہم ان کو) جنت کا (سیدھا رستہ بتا دیتے) کہ بے روک ٹوک جنت میں جا داخل ہوں جو کہ اجر عظیم ملنے کا مقام ہے۔

**فائدہ:** 1 اس گنتی کے چند لوگوں میں تمام صحابہ و مومنین کاملین داخل ہیں جو کہ کافروں اور فاجروں کی تعداد کے مقابلہ میں قلیل ہیں یہ مطلب نہیں کہ اس وقت کے مومنین میں ایسے لوگ صرف دو چار ہوتے اس لئے عَلَیْهِمْ کی ضمیر کا مرجع مطلق ناس کو قرار دیا ہے۔

2 ''بطور احکام مقصودہ'' کی قید اس وجہ سے لگائی ہے کہ جہاد و ہجرت اب بھی مشروع ہیں جن میں اپنی جانوں کا قتل اور گھر سے خروج پایا جاتا ہے لیکن ان میں حکم مقصود اعلائے کلمۃ اللہ اور دشمنان اسلام سے اسلام کی حفاظت کرنا ہے حتی کہ اگر اعلائے کلمۃ اللہ اور حفاظت اسلام حاصل ہو جائے پھر ہجرت و جہاد ختم ہو جاتا ہے۔

**ربط:** اوپر اللہ و رسول کی اطاعت پر خاص مخاطبین سے وعدہ تھا آگے بطور قاعدہ کلیہ کے اللہ و رسول کی اطاعت پر عام وعدہ ہے۔

وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ ۚ وَحَسُنَ اُولٰٓئِكَ رَفِيْقًا ﴿٦٩﴾ ذٰلِكَ الْفَضْلُ مِنَ اللّٰهِ ۚ وَكَفٰى بِاللّٰهِ عَلِيْمًا ﴿٧٠﴾

**ترجمہ:** اور جو کوئی حکم مانے گا اللہ کا اور رسول کا سو وہ ساتھ ہوں گے ان لوگوں کے انعام کیا اللہ نے جن پر یعنی انبیاء اور صدیقین اور شہداء اور صلحاء اور اچھے ہیں یہ لوگ بطور رفیق۔ یہ فضل ہے اللہ کی طرف سے اور اللہ کافی ہے جاننے والا۔

**تفسیر:** (اور جو شخص) ضروری احکام میں (اللہ و رسول کا کہنا مان لے گا) اگرچہ طاعات کی کثرت نہ ہونے کے باعث کمال حاصل نہ کر سکے (تو ایسے اشخاص بھی) جنت میں (ان حضرات کے ساتھ ہوں گے جن پر اللہ تعالیٰ نے) اپنے دین اور اپنے قرب اور اپنی قبولیت کا کامل (انعام فرمایا ہے، یعنی انبیاء) علیہم السلام، اور (صدیقین) جو کہ انبیاء کی امت میں سب سے زیادہ رتبہ کے ہوتے ہیں، جن میں کمال باطنی بھی ہوتا ہے، جن کو عرف میں اولیاء کہا جاتا ہے (اور شہداء) جنہوں نے دین کی محبت میں اپنی جان تک دیدی (اور صلحاء) جو شریعت کے پورے تابعدار ہوتے ہیں واجبات میں بھی اور مستحبات میں بھی جن کو نیک بخت دیندار کہا جاتا ہے (اور یہ حضرات) جس کے رفیق ہوں بہت (اچھے رفیق ہیں) اور اطاعت گزار کی ان کے ساتھ رفاقت ثابت ہے، پس حاصل یہ ہوا کہ اطاعت کا یہ ثمرہ ہے کہ اس کو ایسے رفیق ملے (یہ) معیت اور رفاقت ان حضرات کے ساتھ محض (فضل ہے اللہ تعالیٰ کی جانب سے) یعنی عمل کا اپنا اجر نہیں

ہے کیونکہ اس کا تقاضا تو یہ تھا کہ عمل کے مطابق جو درجہ تھا وہاں سے آگے نہ جا سکتا تھا، پس یہ بطور انعام کے ہے (اور اللہ تعالیٰ کافی جاننے والے ہیں) ہر ایک کے عمل کو اور اس کے تقاضے کو، اور اس تقاضے سے زائد مناسب انعام کی مقدار کو خوب جانتے ہیں، کیونکہ اس انعام میں بھی تفاوت ہوگا، کسی کو ان حضرات سے بار بار قرب ہوگا، کسی کو گاہ بگاہ۔

**فائدہ**: 1 یہاں ساتھ ہونے سے یہ بتانا مقصود نہیں کہ وہ اشخاص جنت میں جائیں گے کیونکہ اس مقام میں مدح و فضیلت بیان کرنا مقصود ہے جنت میں داخلہ بیان کرنا مقصود نہیں۔ اور یہ مطلب بھی نہیں کہ جنت میں داخلہ کے بعد یہ اشخاص خاص ان حضرات کے درجہ میں چلے جائیں گے کیونکہ قرآن پاک میں ہے هُمْ دَرَجَاتٌ عِنْدَ اللّٰهِ یعنی اللہ کے نزدیک ان کے مختلف درجے ہیں۔ بلکہ مطلب یہ ہے کہ اپنے کمتر درجہ سے ان کے اعلیٰ درجہ میں پہنچ کر زیارت و ملاقات بھی کر سکیں گے اور اس درجہ کی برکات بھی حاصل کریں گے۔

2- ضروری احکام کے درجے بھی مختلف ہیں۔ پہلا درجہ وہ ہے جس سے آدمی مومن بن جاتا ہے اور اس سے بڑا وہ ہے جس میں گناہگار کے لقب سے بچ جاتا ہے۔ پس جس درجے کے ضروری احکام میں اطاعت ہوگی اس درجہ کی معیت ہوگی اور اس سے بھی اعلیٰ درجہ یہ ہے کہ ظاہری و باطنی مستحب کاموں کو بھی بجالائے۔ یہ درجہ اس لئے مراد نہیں کیونکہ ان سے تو آدمی خود صلاح کے ساتھ متصف ہو جاتا ہے۔

3- مذکورہ چار طبقوں میں سے ہر ایک میں مختلف درجے پائے جاتے ہیں مثلاً صدیقین و اولیاء میں آپس میں بہت تفاوت ہوگا۔ سب سے اوپر کے درجے میں حضرت ابو بکر صدیق ؓ ہیں۔

**ربط**: مخالفین کے ساتھ معاملات میں سے آگے جہاد کے احکام ذکر کرتے ہیں۔

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا خُذُوا حِذْرَكُمْ

فَانْفِرُوا ثُبَاتٍ أَوِ انْفِرُوا جَمِيعًا ﴿٧١﴾ وَإِنَّ مِنْكُمْ لَمَنْ لَيُبَطِّئَنَّ

فَإِنْ أَصَابَتْكُمْ مُصِيبَةٌ قَالَ قَدْ أَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيَّ إِذْ لَمْ

أَكُنْ مَعَهُمْ شَهِيدًا ﴿٧٢﴾ وَلَئِنْ أَصَابَكُمْ فَضْلٌ مِنَ اللّٰهِ

لَيَقُولَنَّ كَأَنْ لَمْ تَكُنْ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُ مَوَدَّةٌ يَا لَيْتَنِي كُنْتُ

مَعَهُمْ فَأَفُوزَ فَوْزًا عَظِيمًا ﴿٧٣﴾ فَلْيُقَاتِلْ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ الَّذِينَ

مطلب۔ دوسرے جب عَسٰی کا لفظ جس کا معنی شاید کا ہے اس کی وجہ سے تردد ہے تو معافی کا وعدہ کیسے ہوا۔ پہلے شبہ کا جواب یہ ہے کہ معافی اس لئے کہا کہ فی نفسہ تو وہ فعل قبیح اور گناہ ہے اگرچہ کسی خاص شخص کے حق میں گناہ نہ لکھا جائے۔ تو کسی جگہ اس کے نہ لکھنے کو گناہ نہ ہونا قرار دیا اور کہیں معافی کے لفظ سے اس کے فی نفسہ گناہ ہونے کو بتا دیا۔

4- بچے تو فرضیت کے مکلف نہیں۔ انکا ذکر یہ بتانے کے لئے کیا کہ صرف وہ مرد و عورت مستثنیٰ ہیں جو واقعی اس درجے معذور ہوں کہ بچوں کی طرح مکلف نہ رہے ہوں۔

5- ابتدائے اسلام میں ہجرت فرض تھی اور فرضیت کے ساتھ ساتھ وہ اسلام کا شعار اور شناخت بھی تھی کیونکہ اس دور میں کوئی بھی مسلمان بلکہ عام منافق بھی جیسے باجماعت نماز ترک کرنے کی جرات نہ کرتا تھا اسی طرح وہ اپنی ہجرت کو ترک کرنے کا سوچ بھی نہ سکتا تھا۔ اس کے شعار ہونے کی وجہ تھی کہ اگر کوئی بلا عذر ہجرت ترک کر کے اپنے سابقہ علاقہ میں واپس چلا جاتا تو یہ اس کے ارتداد کی علامت سمجھی جاتی تھی۔ اسی بنا پر فَمَا لَكُمْ فِي الْمُنَافِقِينَ فِئَتَيْنِ والی آیتوں میں ہجرت سے پھر جانے والوں کو مسلمان سمجھنے سے صحابہ کو منع فرمایا اگرچہ وہ واقع میں بھی مرتد ہو گئے تھے۔ ہجرت کی فرضیت کی بنا پر تیسرے رکوع میں ہجرت نہ کرنے والوں کو وعید سنائی۔

البتہ عذر کی حالت میں اس کی فرضیت اور شعاریت دونوں ساقط ہو جاتی تھیں۔ فرضیت کے ساقط ہونے کی بنا پر اسی رکوع میں مستضعفین کا وعید سے استثناء کیا اور شعاریت کے ساقط ہونے کی بنا پر دار الحرب میں قتل ہونے والے مومن کی دیت کے وجوب کا اور سلام کرنے والے کو قتل کرنے کی حرمت کا حکم فرمایا اور اس کی اسلام کی صرف دوسری علامتوں مثلاً کلمہ کے اقرار وغیرہ پر اکتفا کرنے کا حکم دیا۔

**ربط**: اوپر جہاد اور ہجرت کا ذکر تھا۔ چونکہ اکثر حالات میں جہاد اور ہجرت کے لئے سفر کرنا پڑتا ہے اور نیز ایسے سفر میں مخالف کی طرف سے اندیشہ بھی زیادہ ہوتا ہے اس لئے سفر اور خوف کی رعایت سے نماز میں جو خاص خاص سہولتیں دی گئیں مثلاً قصر اور نماز خوف آگے ان کا ذکر فرماتے ہیں۔

سفر میں نماز قصر کرنے کا حکم

وَإِذَا ضَرَبْتُمْ فِي الْأَرْضِ

فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ أَنْ تَقْصُرُوا مِنَ الصَّلَوٰةِ ۖ إِنْ خِفْتُمْ

أَنْ يَفْتِنَكُمُ الَّذِينَ كَفَرُوا ۚ إِنَّ الْكَافِرِينَ كَانُوا لَكُمْ عَدُوًّا مُّبِينًا ﴿١٠١﴾

**ترجمہ**: اور جب تم سفر کرو زمین میں تو نہیں تم پر کوئی گناہ کہ کم کر دو نماز میں سے اگر تم کو ڈر ہو کہ ستائیں گے تم کو کافر۔ بے شک کافر ہیں تمہارے صریح دشمن

(اور جب تم زمین میں سفر کرو) جس کی مقدار کا ذکر حدیث میں ہے (سو تم کو اس میں کوئی گناہ نہ ہو گا) بلکہ ضروری ہے (کہ تم) ظہر اور عصر اور عشاء کے فرض (نماز) کی رکعات (کو کم کر دو) یعنی چار کی جگہ دو پڑھا کرو (اگر تم کو یہ اندیشہ ہو کہ تم کو کافر لوگ پریشان کریں گے) اور اس اندیشہ کی وجہ سے ایک جگہ زیادہ دیر تک ٹھہرنا خلاف مصلحت سمجھا جائے کیونکہ (بلاشبہ کافر تمہارے صریح دشمن ہیں)

**فائدہ**: 1-زیادہ دیر تک ٹھہرنے کی کم از کم مدت پندرہ دن و رات ہے جو حدیث سے ثابت ہے۔

2-پوری امت کا اس پر اتفاق و اجماع ہے کہ سفر میں خوف نہ ہو تب بھی قصر مشروع ہے اور اس اجماع کی بنیاد حدیث ہے آیت میں خوف کا ذکر محض اس وقت کی حالت کے اعتبار سے ہے۔

نماز خوف کا حکم

وَاِذَا كُنْتَ فِيْهِمْ فَاَقَمْتَ لَهُمُ الصَّلٰوةَ فَلْتَقُمْ طَآئِفَةٌ مِّنْهُمْ مَّعَكَ وَلْيَاْخُذُوْٓا اَسْلِحَتَهُمْ فَاِذَا سَجَدُوْا فَلْيَكُوْنُوْا مِنْ وَّرَآئِكُمْ وَلْتَاْتِ طَآئِفَةٌ اُخْرٰى لَمْ يُصَلُّوْا فَلْيُصَلُّوْا مَعَكَ وَلْيَاْخُذُوْا حِذْرَهُمْ وَاَسْلِحَتَهُمْ وَدَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوْ تَغْفُلُوْنَ عَنْ اَسْلِحَتِكُمْ وَاَمْتِعَتِكُمْ فَيَمِيْلُوْنَ عَلَيْكُمْ مَّيْلَةً وَّاحِدَةً وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ اِنْ كَانَ بِكُمْ اَذًى مِّنْ مَّطَرٍ اَوْ كُنْتُمْ مَّرْضٰٓى اَنْ تَضَعُوْٓا اَسْلِحَتَكُمْ وَخُذُوْا حِذْرَكُمْ اِنَّ اللّٰهَ اَعَدَّ لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا مُّهِيْنًا ﴿۱۰۲﴾

**ترجمہ**: اور جب تو موجود ہو ان میں پھر پڑھائے تو ان کو نماز تو چاہئے کہ کھڑی ہو ایک جماعت ان میں سے تیرے ساتھ اور ساتھ لے لیں اپنے ہتھیار پھر جب یہ سجدہ کر لیں تو ہو جائیں تمہارے پیچھے اور آئے دوسری جماعت جس نے نماز نہیں پڑھی اور وہ نماز پڑھیں تیرے ساتھ اور ساتھ لے لیں اپنا بچاؤ اور اپنے ہتھیار۔ چاہتے ہیں کافر کہ اگر تم غافل ہو جاؤ اپنے ہتھیاروں سے اور اپنے سامانوں سے تو حملہ کریں تم پر ایک بار گی حملہ اور کچھ گناہ نہیں تم پر اگر تم

کو تکلیف ہو بارش سے یا ہو تم بیمار کہ اتار رکھو اپنے ہتھیار اور ساتھ لے لو اپنا بچاؤ۔ بیشک اللہ نے تیار کر رکھا ہے کافروں کے واسطے عذاب اہانت آمیز

**تفسیر**: (اور جب آپؐ ان میں تشریف رکھتے ہوں) اور اسی طرح آپؐ کے بعد اور جو امام ہو (پھر آپؐ ان کو نماز پڑھانا چاہیں) اور اندیشہ ہو کہ اگر سب نماز میں لگ جائیں گے تو کوئی دشمن موقع پا کر حملہ کر بیٹھے گا (تو) ایسی حالت میں یوں چاہئے کہ جماعت کے دو گروہ ہو جائیں پھر (ان میں سے ایک گروہ) کے لوگ (تو آپ کے ساتھ) نماز میں (کھڑے ہو جائیں) اور دوسرا گروہ نگہبانی کے لئے دشمن کے مقابل کھڑا رہے تاکہ دشمن کو دیکھتا رہے (اور وہ لوگ) جو آپؐ کے ساتھ نماز میں شامل ہوں وہ بھی مختصر مختصر (اپنے ہتھیار لے لیں) یعنی نماز سے پہلے لے کر ہمراہ رکھیں شاید مقابلہ کی ضرورت پڑ جائے تو ہتھیار لینے میں دیر نہ لگے، فوراً قتال کرنے لگیں گو نماز قتال سے ٹوٹ جائے گی لیکن گناہ نہیں (پھر جب یہ لوگ) آپؐ کے ساتھ (سجدہ کر چکیں) یعنی ایک رکعت پوری کر لیں (تو یہ لوگ) نگہبانی کے لئے (تمہارے پیچھے ہو جائیں) یعنی رسول اللہ ﷺ کے اور دوسرے گروہ کے جو کہ اب نماز میں شامل ہوں گے یہ پہلا گروہ ان سب کے پیچھے ہو جائے۔ (اور دوسرا گروہ جنہوں نے ابھی نماز نہیں پڑھی) یعنی شروع بھی نہیں کی وہ اس پہلے گروہ کی جگہ امام کے قریب (آ جائے اور آپؐ کے ساتھ نماز) کی ایک رکعت جو آپ کی باقی رہی ہے اس کو (پڑھ لیں اور یہ لوگ بھی اپنے بچاؤ کا سامان اور اپنے ہتھیار لے لیں) اور سامان اور ہتھیار ہمراہ لینے کا اس لئے سب کو حکم کیا ہے کہ (کافر لوگ یوں چاہتے ہیں کہ اگر تم اپنے ہتھیاروں اور سامانوں سے) ذرا (غافل ہو جاؤ تو تم پر ایکبار گی حملہ کر بیٹھیں) سو ایسی حالت میں احتیاط ضروری ہے (اور اگر تم کو بارش) وغیرہ (کی وجہ سے) ہتھیار لے کر چلنے میں (تکلیف ہو یا تم بیمار ہو) اور اس وجہ سے ہتھیار باندھ نہیں سکتے (تو تم کو اس میں) بھی (کچھ گناہ نہیں کہ ہتھیار اتار رکھو اور) پھر بھی (اپنا بچاؤ) ضرور (لے لو) اور یہ خیال نہ کرو کہ کفار کی دشمنی کا صرف دنیا ہی میں علاج کیا گیا ہے بلکہ آخرت میں اس سے بڑھ کر ان کا علاج ہو گا کیونکہ (بلاشبہ اللہ تعالیٰ نے کافروں کے لئے اہانت آمیز سزا تیار کر رکھی ہے)۔

**فائدہ**: 1- آیت میں ہے وَاِذَا کُنۡتَ فِیۡهِمۡ فَاَقَمۡتَ لَهُمُ الصَّلٰوةَ یعنی جب آپ ان میں تشریف رکھتے ہوں اس سے یہ نہ سمجھا جائے کہ اب صلوۃ خوف کا حکم باقی نہیں رہا کیونکہ آپؐ کی ذات بابرکات اب ہم میں موجود نہیں، اس لئے کہ یہ شرط اس وقت کے اعتبار سے بیان کی گئی ہے کیونکہ نبی کے ہوتے ہوئے کوئی دوسرا آدمی عذر کے بغیر امام نہیں بن سکتا، آپؐ کے بعد اب جو امام ہو وہی آپؐ کے قائم مقام ہے اور وہی صلوۃ خوف پڑھائے گا۔ چاروں ائمہ کے نزدیک صلوۃ خوف کا حکم آپؐ کے بعد بھی جاری

ہے منسوخ نہیں ہوا۔

2- آیت میں دونوں گروہ کے ایک ایک رکعت پڑھنے کا تو ذکر فرمایا دوسری رکعت کا طریقہ حدیث میں آیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے جب دو رکعت پر سلام پھیر دیا تو دونوں گروہ نے اپنی ایک ایک رکعت بطور خود پڑھ لی مزید تفصیل احادیث میں ہے، یہ صورت جب ہے کہ امام مسافر ہو جیسا کہ جنگوں میں عام طور سے ہوتا ہے ورنہ ہر گروہ کو دو دو رکعتیں پڑھائے۔

3- یہ جب ہے کہ ایک ہی امام کے ساتھ سب نماز پڑھنا چاہیں ورنہ ہر گروہ علیحدہ امام کے ساتھ پڑھ لے۔ اِذَا کُنْتَ فِیْھِمْ کی قید میں یہی نکتہ نظر آتا ہے کیونکہ رسول ﷺ کے ساتھ سب کو نماز پڑھنا محبوب تھا۔

4- ہتھیار وغیرہ ہمراہ رکھنے کا حکم استحباب کا ہے۔

**ربط**: سفر وخوف کی حالت میں نماز میں تغیر کا ذکر ہوا آگے اس حالت کے ختم ہونے پر تغیر کے ختم ہونے کو ذکر فرماتے ہیں۔



فَاِذَا قَضَیْتُمُ الصَّلٰوۃَ فَاذْکُرُوا اللّٰہَ قِیٰمًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰی جُنُوْبِکُمْ ۚ فَاِذَا اطْمَاْنَنْتُمْ فَاَقِیْمُوا الصَّلٰوۃَ ۚ اِنَّ الصَّلٰوۃَ کَانَتْ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ کِتٰبًا مَّوْقُوْتًا ﴿۱۰۳﴾

**ترجمہ**: پھر جب تم ادا کر چکو نماز تو یاد کرو اللہ کو کھڑے اور بیٹھے اور اپنی کروٹوں پر پھر جب تم مطمئن ہو جاؤ تو (عام قاعدے کے موافق) قائم کرو نماز کو۔ بیشک نماز ہے مسلمانوں پر فرض اور وقت کے ساتھ محدود

**تفسیر**: (پھر جب تم نماز) خوف (ادا کر چکو تو) بدستور (اللہ تعالیٰ کی یاد میں لگ جاؤ کھڑے بھی اور بیٹھے بھی اور لیٹے بھی) یعنی ہر حالت میں حتیٰ کہ عین لڑائی کے وقت بھی اللہ کا ذکر جاری رکھو دل سے بھی اور احکام شرعیہ کے اتباع سے بھی کہ وہ بھی ذکر میں داخل ہے۔ لڑائی میں خلاف شرع کوئی کارروائی کرنے سے پرہیز کرو، غرض نماز تو ختم ہوئی ذکر ختم نہیں ہوتا، سفر یا خوف کی وجہ سے نماز میں تو تخفیف ہو گئی تھی لیکن ذکر اپنی حالت پر ہی ہے (پھر جب تم مطمئن ہو جاؤ) یعنی سفر ختم کر کے مقیم ہو جاؤ اور اسی طرح خوف کے ختم ہونے کے بعد بے خوف ہو جاؤ (تو نماز کو) اصلی (قاعدہ کے موافق پڑھنے لگو) اور نماز میں قصر کرنے اور چلنے کو چھوڑ دو کیونکہ وہ تو سفر یا خوف کے عارضہ کی وجہ سے جائز رکھا گیا تھا (یقیناً نماز

مسلمانوں پر فرض ہے اور وقت کے ساتھ محدود ہے) پس فرض ہونے کی وجہ سے ادا کرنا ضروری ہے اور وقت کے ساتھ خاص ہونے کی وجہ سے وقت ہی میں ادا کرنا ضروری ہوا۔ عوارض کی وجہ سے اس میں کچھ کچھ تبدیلی کر دی گئی ورنہ نماز کی جو اصلی صورت ہے وہی اصلاً مقصود ہے اب ان عوارض کے ختم ہونے کے بعد نماز کی اصلی صورت کی حفاظت لازم ہو گئی۔

**ربط**: آگے پھر جہاد ہی کا ایک حکم مذکور ہے کہ جہاد میں سستی ناجائز ہے۔

وَلَا تَهِنُوا فِي ابْتِغَاءِ الْقَوْمِ ۖ إِن تَكُونُوا تَأْلَمُونَ فَإِنَّهُمْ يَأْلَمُونَ كَمَا تَأْلَمُونَ ۖ وَتَرْجُونَ مِنَ اللَّهِ مَا لَا يَرْجُونَ ۗ وَكَانَ اللَّهُ عَلِيمًا حَكِيمًا ﴿١٠٤﴾

**ترجمہ**: اور نہ ہارو ہمت قوم کا پیچھا کرنے میں۔ اگر تم تکلیف اٹھارہے ہو تو وہ بھی تو درد اٹھارہے ہیں جس طرح تم درد اٹھارہے ہو اور تم امید رکھتے ہو اللہ سے جو وہ نہیں رکھتے ہیں اور اللہ سب کچھ جاننے والا حکمت والا ہے

**تفسیر**: (اور ہمت مت ہارو اس مخالف قوم کے تعاقب کرنے میں) جبکہ اس کی ضرورت ہے (اگر تم) زخموں سے (تکلیف میں مبتلا ہو تو) کیا ہوا (وہ بھی تو درد میں مبتلا ہیں جیسے تم درد میں مبتلا ہو) تو وہ تم سے زیادہ قوت نہیں رکھتے پھر کیوں ڈرتے ہو (اور) تم میں ان سے ایک زائد بات یہ ہے کہ (تم اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایسی چیزوں کی امید رکھتے ہو کہ وہ لوگ) ان کی (امید نہیں رکھتے) یعنی ثواب کی، تو دل کی قوت میں تم زیادہ ہوئے اور ضعف بدن میں ایک جیسے۔ تو تم کو زیادہ چست ہونا چاہیے (اللہ تعالیٰ بڑے علم والے ہیں) ان کو کفار کا کمزور دل اور کمزور بدن ہونا معلوم ہے (بڑے حکمت والے ہیں) تمہاری قوت برداشت سے زیادہ حکم نہیں فرمایا۔

**ربط**: اوپر منافقین کا ذکر بھی ہوتا رہا ہے۔ آگے بھی بعض منافقین کے ایک خاص قصہ کے متعلق مضمون ذکر ہوتا ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ بنو ابیرق ایک خاندان تھا اس میں بشیر نام کا ایک شخص منافق تھا۔ اس نے حضرت رفاعہ کے گھر میں نقب لگا کر کچھ آٹا اور کچھ ہتھیار جو رکھے تھے چرا لئے۔ صبح کو پاس پڑوس میں تلاش کیا اور بعض قوی قرائن سے بشیر پر شبہ ہوا۔ بنو ابیرق نے جو کہ بشیر کے شریک حال تھے اپنی براءت کے لئے حضرت لبید کا نام لے دیا۔ غرض حضرت رفاعہ نے اپنے بھتیجے حضرت قتادہ کو رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں بھیج کر اس واقعہ کی اطلاع دی۔ آپ نے تحقیق کرنے کا وعدہ فرمایا۔ بنو ابیرق کو جب یہ خبر ہوئی تو سب لوگ اس خاندان کے ایک شخص اسیر نامی کے پاس آئے اور سب نے مشورہ کیا اور جمع ہو کر بعض اہل محلّہ کے ساتھ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور حضرت

قتادہ اور حضرت رفاعہ کی شکایت کی کہ گواہوں کے بغیر اس مسلمان اور دیندار گھرانے پر چوری کی تہمت لگاتے ہیں اور مقصد یہ تھا کہ آپ اس مقدمہ میں بنو ابیرق کی طرفداری کریں۔ آپ نے یہ تو نہیں کیا لیکن اتنا ہوا کہ حضرت قتادہ جب آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو آپ نے فرمایا کہ تم ایسے لوگوں پر بلا ثبوت کیوں تہمت لگاتے ہو۔ انہوں نے آکر اپنے چچا حضرت رفاعہ سے کہا۔ وہ اللہ پر بھروسہ کر کے خاموش ہو گئے۔ اس پر یہ اگلی آیتیں نازل ہوئیں۔ غرض چوری ثابت ہوئی اور مال برآمد ہوا اور مالک کو دلایا گیا تو بشیر ناراض ہو کر مرتد ہو گیا اور مکہ جا کر مشرکوں سے مل گیا۔ اس پر آخر کی آیتیں وَمَنْ يُشَاقِقِ الرَّسُوْلَ نازل ہوئیں۔

## اِنَّآ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ

الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ لِتَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ بِمَآ اَرٰىكَ اللّٰهُ ؕ وَلَا تَكُنْ لِّلْخَآئِنِيْنَ خَصِيْمًا ﴿۱۰۵﴾ وَّاسْتَغْفِرِ اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿۱۰۶﴾ وَلَا تُجَادِلْ عَنِ الَّذِيْنَ يَخْتَانُوْنَ اَنْفُسَهُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ مَنْ كَانَ خَوَّانًا اَثِيْمًا ﴿۱۰۷﴾ يَّسْتَخْفُوْنَ مِنَ النَّاسِ وَلَا يَسْتَخْفُوْنَ مِنَ اللّٰهِ وَهُوَ مَعَهُمْ اِذْ يُبَيِّتُوْنَ مَا لَا يَرْضٰى مِنَ الْقَوْلِ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ بِمَا يَعْمَلُوْنَ مُحِيْطًا ﴿۱۰۸﴾ هٰٓاَنْتُمْ هٰٓؤُلَآءِ جٰدَلْتُمْ عَنْهُمْ فِى الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۫ فَمَنْ يُّجَادِلُ اللّٰهَ عَنْهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اَمْ مَّنْ يَّكُوْنُ عَلَيْهِمْ وَكِيْلًا ﴿۱۰۹﴾ وَمَنْ يَّعْمَلْ سُوْٓءًا اَوْ يَظْلِمْ نَفْسَهٗ ثُمَّ يَسْتَغْفِرِ اللّٰهَ يَجِدِ اللّٰهَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿۱۱۰﴾ وَمَنْ يَّكْسِبْ اِثْمًا فَاِنَّمَا يَكْسِبُهٗ عَلٰى نَفْسِهٖ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ﴿۱۱۱﴾ وَمَنْ يَّكْسِبْ خَطِيْٓئَةً اَوْ اِثْمًا ثُمَّ يَرْمِ بِهٖ بَرِيْٓئًا فَقَدِ احْتَمَلَ بُهْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِيْنًا ﴿۱۱۲﴾ وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ وَرَحْمَتُهٗ لَهَمَّتْ طَّآئِفَةٌ مِّنْهُمْ اَنْ يُّضِلُّوْكَ ؕ وَمَا يُضِلُّوْنَ اِلَّآ اَنْفُسَهُمْ

وَمَا يَضُرُّوْنَكَ مِنْ شَيْءٍ ۭ وَاَنْزَلَ اللّٰهُ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ

وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ ۭ وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا ﴿١١٣﴾

لَا خَيْرَ فِيْ كَثِيْرٍ مِّنْ نَّجْوٰىھُمْ اِلَّا مَنْ اَمَرَ بِصَدَقَةٍ اَوْ مَعْرُوْفٍ

اَوْ اِصْلَاحٍۢ بَيْنَ النَّاسِ ۭ وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ ابْتِغَاۗءَ مَرْضَاتِ

اللّٰهِ فَسَوْفَ نُؤْتِيْهِ اَجْرًا عَظِيْمًا ﴿١١٤﴾ وَمَنْ يُّشَاقِقِ الرَّسُوْلَ مِنْ

بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُ الْهُدٰى وَيَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيْلِ الْمُؤْمِنِيْنَ نُوَلِّهٖ

مَا تَوَلّٰى وَنُصْلِهٖ جَهَنَّمَ ۭ وَسَاۗءَتْ مَصِيْرًا ﴿١١٥﴾ۧ

**ترجمہ**: بیشک ہم نے اتاری تیری طرف کتاب واقع کے موافق تاکہ تو فیصلہ کرے لوگوں میں اس کے ساتھ جو بتادیا تجھ کو اللہ نے اور تو مت ہو خائنوں کی طرف سے جھگڑنے والا اور بخشش مانگ اللہ سے۔ بیشک اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔ اور مت جواب دہی کر ان لوگوں کی طرف سے جو خیانت کرتے ہیں اپنے آپ سے۔ بے شک اللہ پسند نہیں کرتا جو کوئی ہو بڑا خیانت کرنے والا بڑا گناہگار۔ وہ شرماتے ہیں (اور چھپاتے ہیں اپنی خیانت کو) لوگوں سے اور نہیں شرماتے اللہ سے حالانکہ وہ ان کے ساتھ ہے جب کہ وہ تدبیریں کرتے ہیں رات کو اس بات کی جس سے اللہ راضی نہیں اور ہے اللہ جو کچھ وہ کرتے ہیں سب کا احاطہ کئے ہوئے۔ تم ایسے لوگ ہو کہ تم نے جواب دہی کی باتیں کرلیں ان کی طرف سے حیات دنیوی میں پھر کون جوابدہی کرے گا اللہ کو ان کی طرف سے قیامت کے دن یا کون ہو گا ان کا کارساز۔ اور جو کوئی کرے گناہ یا برا کرے اپنی جان کا پھر بخشش طلب کرے اللہ سے تو وہ پائے گا اللہ کو بخشنے والا مہربان۔ اور جو کوئی کرتا ہے گناہ سو محض کرتا ہے اس کو اپنے ہی خلاف اور اللہ سب کچھ جاننے والا حکمت والا ہے۔ اور جو کوئی کرے خطایا گناہ پھر تہمت لگادے اس کی کسی بے گناہ پر تو اس نے لاد لیا اپنے اوپر بڑا بہتان اور گناہ صریح۔ اور اگر نہ ہوتا اللہ کا فضل تجھ پر اور اس کی رحمت تو قصد کر ہی چکی تھی ایک جماعت ان میں سے کہ غلطی میں ڈال دیں تجھ کو اور وہ غلطی میں نہیں ڈالتے مگر اپنے آپ کو اور نہیں ضرر پہنچا سکتے تجھ کو کچھ۔ اور اللہ نے اتاری تجھ پر کتاب اور حکمت اور تجھ کو سکھائیں وہ باتیں جو تو نہ جانتا تھا اور ہے اللہ کا فضل تجھ پر بہت بڑا۔ کچھ خیر نہیں ہے عام لوگوں کی اکثر سرگوشیوں میں مگر جو کوئی کہ کہے

صدقہ کرنے کو یا نیک کام کو یا صلح کرانے کو لوگوں کے درمیان اور جو کوئی کرے گا یہ کام اللہ کی رضا جوئی کے لئے تو ہم عنقریب دیں گے اس کو بڑا ثواب۔ اور جو کوئی مخالفت کرے گا رسولؐ کی اس کے بعد کہ کھل چکی اس پر ہدایت اور چلے سب مسلمانوں کے رستہ کے خلاف تو ہم کرنے دیں گے اس کو جو کچھ وہ کرتا ہے اور ہم داخل کریں گے اس کو دوزخ میں اور وہ بہت بری جگہ ہے جانے کی۔

**تفسیر**: (بے شک ہم نے آپ کے پاس یہ کتاب بھیجی ہے) جس سے (واقع کے موافق) حال معلوم ہوگا (تاکہ آپ) اس واقعہ میں (ان لوگوں کے درمیان اس کے موافق فیصلہ کریں جو کہ اللہ تعالیٰ نے) وحی کے ذریعہ سے (آپ کو) اصل حال (بتادیا) ہے۔ وہ وحی یہ ہے کہ واقعہ میں بشیر چور ہے، اور قبیلہ بنو ابیرق جو اس کے حامی ہیں کاذب ہیں (اور) جب اصل حال معلوم ہو گیا تو (آپ ان خائنوں کی طرف داری کی بات نہ کیجئے) جیسا بنو ابیرق کی اصل خواہش یہی تھی جس کا ذکر چند آیتوں بعد آتا ہے یعنی وَلَوْ لَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ وَ رَحْمَتُهٗ لَهَمَّتْ طَّآئِفَةٌ مِّنْهُمْ اَنْ يُّضِلُّوْكَ یعنی اگر آپ پر اللہ کا فضل نہ ہوتا تو ان میں سے ایک گروہ نے آپ کو غلطی میں ڈالنے کا ارادہ کر لیا تھا۔ مگر آپؐ نے ان کی طرف داری کی نہ تھی، خود اسی جملہ سے آپ کا ان کے ارادے پر عمل نہ کرنا بھی معلوم ہوتا ہے، کیونکہ اس کا حاصل یہ ہے کہ فضل الٰہی نے غلطی سے بچالیا، جس میں ہر غلطی کی نفی ہوگئی اور منع فرمانے سے یہ لازم نہیں آتا کہ وہ فعل ماضی میں واقع ہو چکا ہو، بلکہ اصل فائدہ منع کا یہ ہے کہ آئندہ کے لئے حقیقت حال سے آگاہ کر کے اس کے کرنے سے روکتے ہیں، پس آپ کی حالت اور ممانعت کے مجموعہ کا حاصل یہ ہوگا کہ جیسے اب تک طرفداری نہیں کی آئندہ بھی نہ کیجئے اور یہ انتظامات بھی عصمت نبوی کے لئے ہیں۔ اور اگرچہ سب خائن نہ تھے لیکن آیت میں سب کو خائن کہا اس وجہ سے کہ جو لوگ خائن نہ تھے وہ بھی خائن کی اعانت کر رہے تھے اس لئے وہ خائن ٹھیرے۔ اور لوگوں کے کہنے سے حسن ظن کے طور پر آپ نے جو بنو ابیرق کو دیندار سمجھ لیا ہے، گو بد دینی پر صحیح دلیل نہ ہونے کی صورت میں ایسا سمجھنا گناہ تو نہیں لیکن چونکہ اس قسم کے حالات میں یہ احتمال تھا کہ آپ کے ان کو دیندار کہہ دینے سے اہل حق اپنا حق چھوڑ دیں گے چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ حضرت رفاعہؓ خاموش ہو کر بیٹھ رہے لہٰذا یہ کام نامناسب ہوا اس لئے اس سے (آپ استغفار فرمایئے) کہ آپ کی شان عظیم ہے اتنی بات بھی آپؐ کے لئے قابل استغفار ہے (بلاشبہ اللہ تعالیٰ بڑی مغفرت کرنے والے بڑی رحمت والے ہیں اور آپ ان لوگوں کی طرف سے کوئی جواب دہی کی بات نہ کیجئے) جیسا وہ لوگ آپ سے چاہتے تھے (جو کہ) لوگوں کی خیانت اور نقصان کر کے ضرر و وبال کے اعتبار

سے در حقیقت (اپنا ہی نقصان کر رہے ہیں بلا شبہ اللہ تعالیٰ ایسے شخص کو نہیں چاہتے) بلکہ اس کو مبغوض رکھتے ہیں (جو بڑا خیانت کرنے والا بڑا گناہ کرنے والا ہو) جیسا کہ تھوڑی خیانت کرنے والے کو بھی محبوب نہیں رکھتے، لیکن چونکہ بشیر کا بڑا خائن ہونا بتانا مقصود ہے، اس لئے یہ صیغہ مبالغہ کا لایا گیا جن لوگوں کی یہ کیفیت ہے کہ اپنی خیانت کو (آدمیوں سے تو) شرما کر (چھپاتے ہیں اور اللہ تعالیٰ سے نہیں شرماتے حالانکہ وہ) ہر وقت کی طرح (اس وقت) بھی (ان کے پاس ہے جب کہ وہ اللہ کی مرضی کے خلاف گفتگو کے متعلق رات کو تدبیریں کیا کرتے ہیں اور اللہ تعالیٰ ان کے سب اعمال کو اپنے) علمی (احاطہ میں لئے ہوئے ہیں) بشیر وغیرہ کی حمایت میں بعض اہل محلہ جو جمع ہو کر آئے تھے وہ سن لیں کہ (تم ایسے ہو کہ تم نے دنیوی زندگی میں تو ان کی طرف سے جواب دہی کی باتیں کر لیں سو) یہ بتاؤ کہ (خدا تعالیٰ کے روبرو قیامت کے دن ان کی طرف سے کون جوابدہی کرے گا یا وہ کون شخص ہو گا جو ان کا کام بنانے والا ہو گا) یعنی نہ کوئی زبانی جواب دہی کر سکے گا نہ کوئی مقدمہ کی عملی درستگی کر سکے گا کہ اپنے زور پر سفارش منوا کر یا فدیہ دے کر مقدمہ صحیح کر سکے اور) یہ خائنین اگر اب بھی شرعی قاعدے کے موافق توبہ کر لیتے تو معافی ہو جاتی کیونکہ ہمارا قانون یہ ہے کہ (جو شخص کوئی) متعدی (برائی کرے یا) صرف (اپنی جان کا ضرر کرے) یعنی ایسا گناہ نہ کرے جس کا اثر دوسروں تک پہنچتا ہو اور (پھر اللہ تعالیٰ سے) شرعی قاعدہ کے موافق (معافی چاہے) جس میں بندوں کے حقوق کو ادا کرنا یا ان سے معاف کرانا بھی داخل ہے (تو وہ اللہ تعالیٰ کو بڑی مغفرت والا رحمت والا پائے گا اور) گناہگاروں کو ضرور اس کی کوشش کرنا چاہئے کیونکہ (جو شخص کچھ گناہ کا کام کرتا ہے تو وہ فقط اپنی ذات ہی کے لئے کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ بڑے علم والے ہیں) سب کے گناہوں کی ان کو خبر ہے (بڑے حکمت والے ہیں) مناسب مناسب سزا تجویز فرماتے ہیں (اور) یہ تو خود گناہ کرنے کا انجام ہوا۔ اور جو کہ دوسروں پر تہمت لگائیں ان کا حال سنو کہ (جو شخص کوئی چھوٹا گناہ کرے یا بڑا گناہ پھر) بجائے اس کے کہ خود توبہ کرتا اس نے یہ کام کیا کہ (اس گناہ کی تہمت کسی بے گناہ پر لگا دی سو اس نے تو بڑا بھاری بہتان اور صریح گناہ اپنے) سر کے (اوپر لاد لیا) جیسا بشیر نے کیا کہ خود تو چوری کی اور ایک نیک بخت بزرگ آدمی لبید کے ذمہ چوری کی تہمت رکھ دی (اور اگر) اس مقدمہ میں (آپ پر) اے محمد ﷺ (اللہ کا فضل اور رحمت نہ ہو) جو کہ ہمیشہ آپؐ پر رہتی ہے (تو ان) چالاک (لوگوں میں سے ایک گروہ نے تو آپ کو غلطی ہی میں ڈال دینے کا ارادہ کر لیا تھا) لیکن خدا کے فضل سے ان کی رنگ آمیز باتوں کا آپ پر کوئی اثر نہیں ہوا اور آئندہ بھی نہ ہو گا، چنانچہ فرماتے ہیں (اور وہ) کبھی آپ کو (غلطی میں نہیں ڈال سکتے لیکن) اس ارادہ بد سے (اپنی جانوں کو) گناہ میں مبتلا کر رہے ہیں اور عذاب کا مستحق بنا رہے ہیں (اور

آپ کو ذرہ برابر) مذکورہ قسم کا (ضرر نہیں پہنچا سکتے اور) آپ کو غلطی کا ضرر پہنچانا کب ممکن ہے جب کہ (اللہ تعالیٰ نے آپؐ پر کتاب اور علم کی باتیں نازل فرمائیں) جس کے ایک حصہ میں قصہ کی اطلاع بھی دیدی (اور آپؐ کو وہ وہ) مفید اور عالی (باتیں بتائی ہیں جو آپؐ) پہلے سے (نہ جانتے تھے اور آپ پر اللہ کا بڑا فضل ہے) پھر اللہ کے فضل کے ساتھ کس کا قابو چل سکتا ہے

(عام لوگوں کی اکثر سرگرمیوں میں خیر) یعنی ثواب اور برکت (نہیں ہوتی) جیسا اسیر کے پاس جمع ہو کر خفیہ مشورہ کیا گیا تھا (ہاں مگر جو لوگ ایسے ہیں کہ) خیر (خیرات کی یا اور کسی نیک کام کی یا لوگوں میں باہم اصلاح کر دینے کی ترغیب دیتے ہیں) اور اس تعلیم و ترغیب کی تکمیل و انتظام کے لئے خفیہ تدبیریں اور مشورے کرتے ہیں یا خود ہی صدقہ وغیرہ کی دوسروں کو خفیہ ترغیب دیتے ہیں کیونکہ بعض اوقات خفیہ کہنا ہی مصلحت ہوتا ہے۔ ان کے مشوروں میں البتہ خیر یعنی ثواب و برکت ہے (اور جو شخص یہ کام کرے گا) یعنی ان اعمال کی ترغیب دے گا (حق تعالیٰ کی رضاجوئی کے واسطے) نہ کہ حکومت وشہرت کی غرض سے (تو ہم اس کو عنقریب اجر عظیم عطا فرمائیں گے) یعنی آخرت میں لیکن ان خائنوں کے تو ایسے مشورے ہیں ہی نہیں اس لئے ناپسندیدہ ہیں (اور جو شخص رسول) مقبول ﷺ (کی مخالفت کرے گا اسکے بعد کہ اس کو حق بات ظاہر ہو چکی تھی اور مسلمانوں کا) دینی (رستہ چھوڑ کر دوسرے رستہ پر چلے گا) جیسے بشیر مرتد ہو گیا حالانکہ اسلام کا حق ہونا اور نیز اس خاص واقعہ میں رسول اللہ ﷺ کے فیصلہ کا خود اس کے معائنہ میں بھی حق ہونا معلوم تھا پھر بھی بدبختی نے گھیرا (تو ہم اس کو) دنیا میں (جو کچھ وہ کرتا ہے کرنے دیں گے اور) آخرت میں (اس کو جہنم میں داخل کریں گے اور وہ بری جگہ ہے جانے کی)

**فائدہ: 1-** نیک کام میں جو کہ معروف کا ترجمہ ہے اس میں وہ تمام امور آگئے جو فائدہ مند ہوں خواہ دینی ہوں یا دنیوی ہی ہوں البتہ شریعت کے نزدیک جائز بھی ہوں اور گو اس میں صدقہ بھی شامل تھا لیکن نفس پر شاق ہونے کی وجہ سے اس کا زیادہ اہتمام فرمایا۔ اسی طرح لوگوں میں صلح کرا دینا بھی معروف میں داخل ہے لیکن چونکہ نااتفاقی بہت سے بڑے نقصانات کا سبب ہے اور اصلاح میں اس کا انسداد ہے اس لئے اس کی بھی تصریح فرمادی۔

**2-** يُشَاقِقِ الرَّسُوْلَ اگرچہ مقصد پر دلالت کرنے میں کافی ہے مگر يَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيْلِ الْمُؤْمِنِيْنَ کے زائد کرنے میں یہ فائدہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ کی مخالفت کی علامت بتادی کہ وہ مسلمانوں کے طریقہ کی مخالفت ہے اس کے علامت ہونے کی وجہ یہ ہے کہ رسول اللہ ﷺ کے طریقہ کا علم ہر ایک کو مشاہدہ سے ہو یہ بہت دشوار ہے کیونکہ آپ کی وفات کے بعد تو مشاہدہ ظاہر ہے ممکن ہی نہیں آپ کی

حیات میں بھی اکثر لوگ ہر وقت تو موجود نہ ہوتے تھے۔ تو آپ کا طریقہ ان واسطوں ہی سے معلوم ہو سکتا ہے جو متقی اور ہدایت یافتہ ہوں کہ وہ جو کچھ رسول اللہ ﷺ سے نقل کریں وہ بھی معتبر ہے اور قرآن و حدیث کی بنیاد پر جو اجتہاد کریں وہ بھی معتبر ہے۔

3- آیت وَ مَنْ یَّتَّبِعْ غَیْرَ سَبِیْلِ الْمُؤْمِنِیْنَ نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰی وَ نُصْلِهٖ جَهَنَّمَ اجماع امت کے حجت قطعی ہونے کی دلیل ہے۔

**ربط**: اوپر جہاد کے ذکر میں سب مخالفین داخل ہیں۔ ان میں سے یہود اور منافقین کے احوال کا بیان ہوا۔ آگے مشرکین کے کچھ عقائد کا بیان اور ان کی مذمت و سزا کا ذکر کرتے ہیں۔

اِنَّ اللّٰهَ لَا یَغْفِرُ اَنْ یُّشْرَكَ بِهٖ وَ یَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ یَّشَآءُ ؕ وَ مَنْ یُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًۢا بَعِیْدًا ﴿۱۱۶﴾ اِنْ یَّدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖۤ اِلَّاۤ اِنٰثًا ۚ وَ اِنْ یَّدْعُوْنَ اِلَّا شَیْطٰنًا مَّرِیْدًا ﴿۱۱۷﴾ لَّعَنَهُ اللّٰهُ ۘ وَ قَالَ لَاَتَّخِذَنَّ مِنْ عِبَادِكَ نَصِیْبًا مَّفْرُوْضًا ﴿۱۱۸﴾ وَّ لَاُضِلَّنَّهُمْ وَ لَاُمَنِّیَنَّهُمْ وَ لَاٰمُرَنَّهُمْ فَلَیُبَتِّكُنَّ اٰذَانَ الْاَنْعَامِ وَ لَاٰمُرَنَّهُمْ فَلَیُغَیِّرُنَّ خَلْقَ اللّٰهِ ؕ وَ مَنْ یَّتَّخِذِ الشَّیْطٰنَ وَلِیًّا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ فَقَدْ خَسِرَ خُسْرَانًا مُّبِیْنًا ﴿۱۱۹﴾ یَعِدُهُمْ وَ یُمَنِّیْهِمْ ؕ وَ مَا یَعِدُهُمُ الشَّیْطٰنُ اِلَّا غُرُوْرًا ﴿۱۲۰﴾ اُولٰٓىِٕكَ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ۫ وَ لَا یَجِدُوْنَ عَنْهَا مَحِیْصًا ﴿۱۲۱﴾

**ترجمہ**: بیشک اللہ نہیں بخشے گا اس کو کہ شریک ٹھہرایا جائے کسی کو اس کے ساتھ اور بخش دے گا اس کے سوا جس کے لئے چاہے اور جو شریک ٹھہراتا ہے اللہ کے ساتھ وہ گمراہ ہو گیا دور کی گمراہی میں۔ وہ نہیں عبادت کرتے اللہ کے سوا مگر چند زنانی چیزوں کی اور نہیں عبادت کرتے مگر شیطان سرکش کی، لعنت کی جس پر اللہ نے اور کہا شیطان نے کہ میں ضرور لوں گا تیرے بندوں سے اپنی اطاعت کا حصہ مقرر اور میں ضرور گمراہ کروں گا ان کو اور میں ضرور ہوسیں دلاؤں گا ان کو اور میں ضرور سکھاؤں گا ان کو تو وہ ضرور چیریں گے جانوروں کے کان اور میں ضرور سکھاؤں گا ان کو تو ضرور بدلیں گے صورتیں بنائی ہوئی اللہ کی۔ اور جو کوئی بنائے شیطان کو دوست

اللہ کو چھوڑ کر تو وہ نقصان اٹھائے گا صریح نقصان۔ شیطان وعدہ دیتا ہے ان کو اور ہوسیں دلاتا ہے ان کو اور نہیں وعدہ دیتا ہے ان کو شیطان مگر فریب کا۔ یہ لوگ ہیں کہ ان کا ٹھکانا ہے دوزخ اور نہ پائیں گے اس سے کہیں کوئی بچنے کی جگہ۔

**تفسیر**: (بیشک اللہ تعالیٰ اس بات کو) سزا دے کر بھی (نہ بخشیں گے کہ ان کے ساتھ کسی کو شریک قرار دیا جائے اور اس کے سوا اور جتنے گناہ ہیں) کفر کے علاوہ خواہ صغیرہ ہوں یا کبیرہ (جس کے لئے منظور ہوگا) بلا سزا (وہ گناہ بخش دیں گے اور) اس شرک کے نہ بخشنے کی وجہ یہ ہے کہ (جو شخص اللہ تعالیٰ کے ساتھ) کسی کو (شریک ٹھہراتا ہے وہ) امر حق سے (بڑی دور کی گمراہی میں جا پڑا) آگے مشرکین کی حماقت ان کے مذہبی طریقے میں بیان کرتے ہیں کہ (یہ) مشرک (لوگ خدا تعالیٰ کو چھوڑ کر) ایک تو (صرف چند زنانی چیزوں کی عبادت کرتے ہیں اور) دوسرے (صرف شیطان کی عبادت کرتے ہیں جو کہ) خدا تعالیٰ کے (حکم سے باہر ہے) اور (جس کو) اس کی بے حکمی کی وجہ سے (خدا تعالیٰ نے اپنی رحمت) خاصہ (سے دور ڈال رکھا ہے اور جس نے) جس وقت کہ رحمت خاصہ سے دور اور ملعون ہونے لگا (یوں کہا تھا) جس سے اس کی عداوت صاف ظاہر معلوم ہو رہی تھی کہ (میں) پوری کوشش کرنے کا ارادہ رکھتا ہوں کہ (ضرور تیرے بندوں سے اپنا مقرر حصہ) اطاعت کا (لوں گا اور) اس حصہ کی تفصیل یہ ہے کہ (میں ان کو) عقائد میں (گمراہ کروں گا اور میں ان کو) خیالات میں (ہوسیں دلاؤں گا) جس سے گناہ کی طرف میلان ہو اور ان کی مضرت نظر میں نہ رہے (اور میں ان کو) برے اعمال کرنے کی (تعلیم دوں گا جس سے وہ) بتوں کے نام پر (چوپایوں کے کانوں کو تراشا کریں گے) جو کہ اعمال کفر میں سے ہے (اور میں ان کو) اور بھی (تعلیم دوں گا جس سے وہ اللہ تعالیٰ کی بنائی ہوئی صورت کو بگاڑا کریں گے) جو کہ فسق کے اعمال میں سے ہے جیسے داڑھی منڈانا، بدن گودوانا وغیرہ (اور جو شخص خدا تعالیٰ کو چھوڑ کر شیطان کو اپنا رفیق بنائے گا) یعنی خدا تعالیٰ کی اطاعت نہ کرے گا اور شیطان کی اطاعت کرے گا (وہ) شخص (صریح نقصان میں واقع ہوگا) وہ نقصان جہنم میں جانا ہے (شیطان ان لوگوں سے) عقائد کے متعلق جھوٹے (وعدے کیا کرتا ہے) کہ تم بے فکر رہو نہ کہیں حساب ہے نہ کتاب ہے (اور) خیالات میں (ان کو ہوسیں دلاتا ہے) کہ اس گناہ میں ایسی لذت ہے، اس حرام ذریعہ میں ایسی آمدنی ہے حالانکہ شیطانی اعمال کی لغویت اور مضرت خود ظاہر ہے (اور شیطان ان سے صرف جھوٹے) فریب آمیز (وعدے کرتا ہے) کیونکہ واقع میں قیامت کا حساب و کتاب حق ہے اور اس کی ہوسوں کا فریب ہونا بہت جلدی کھل جائے گا (ایسے لوگوں کا) جو کہ شیطان کی راہ پر چلتے ہیں (ٹھکانا جہنم ہے) اور اوپر مذکور صریح نقصان سے یہی مراد ہے (اور اس) جہنم (سے کہیں بچنے کی

جگہ نہ پائیں گے) کہ وہاں جا کر پناہ لیں۔

**فائدہ**: 1۔ زنانی چیزوں سے مراد بعض بت ہیں جن کے نام اور صورتیں عورتوں کی سی تھیں اور ان کو زیور وغیرہ بھی پہناتے تھے۔ جیسے لات، عزیٰ اور نائلہ وغیرہ۔ ہر قبیلہ میں ایسے بت تھے اور ان کو انثی بنی فلاں کے لقب سے مشہور کرتے تھے۔ اس کا یہ مطلب نہیں کہ ان کے سوا اور کی عبادت نہیں کرتے تھے کیونکہ بعض بت نام اور شکل میں مردوں کی طرح بھی تھے لیکن صرف زنانی قسم کو ذکر کرنے سے مقصود ان کی حد درجہ حماقت کو بتلانا ہے۔

2۔ شیطان سب معبودان غیر اللہ کو بایں معنی شامل ہے کہ شیطان کے کہنے سے ان کی عبادت کرنا گویا شیطان کی عبادت کرنا ہے۔

3- شیطان کی چند صفتیں مقصود کی تاکید کے لئے لائے یعنی ایسے شیطان کی اطاعت کرتے ہیں جو اولاً سرکش ہے۔ ثانیاً سرکشی کی وجہ سے ملعون ہے ثالثاً انسان کا دشمن ہے جیسا اس کے اقوال سے واضح ہے۔

## تغییر لخلق اللہ

اللہ تعالیٰ نے جسم انسانی کی جس طرز پر تخلیق فرمائی ہے اور قدرتی طور پر جس انداز سے بدن انسانی کی نشو نما ہوتی ہے اس میں انسانوں کی جانب سے کچھ تبدیلیاں کی جاتی ہیں اور اللہ تعالیٰ کی خلقت میں تغییر کی جاتی ہے۔ اس کے اسباب مندرجہ ذیل ہیں:

### 1- تحصیل حسن وزینت کے لئے

مثلاً کان چھیدنا، مہندی لگانا، خضاب لگانا، ناخن تراشنا، بال صاف کرنا، بال کتروانا، مونچھیں تراشنا، داڑھی سنوارنا، داڑھی مونڈنا، جسم گودنا، بالوں کو بلیچ کرنا وغیرہ۔

### 2- جسمانی اصلاح کے لئے

مثلاً ختنہ کرانا، زائد انگلی کٹوانا، عورت کا اپنے چہرے پر اگے ہوئے داڑھی مونچھوں کے بال صاف کرنا، کٹے ہوئے ہونٹوں کی سرجری کرنا۔

### 3-دوسرے انسان کے فائدہ کے لئے

مثلاً انسانی اعضاء کی پیوند کاری اور اس کے لئے اس شخص کے اعضاء نکالنا جس کی دماغی موت BRAIN DEATH واقع ہو چکی ہو یا آنکھ حاصل کرنے کے لئے جس کی ابھی تازہ تازہ موت ہوئی ہو۔

### 4- غرض فاسد کے لئے

مثلاً زیادہ آبادی سے بچنے کے لئے مردوں اور عورتوں کی نس بندی۔ TUBAL LIGATION

+VASECTOMY کرنا۔ مردوں کو خصی کرنا CASTRATION

### 5- تعذیب وسزا کے لئے

مثلاً عداوت ودشمنی میں کسی کی ناک وغیرہ کاٹنا اور حکومت کا حدود وقصاص کو جاری کرنا۔

### 6- شرک وفاسد عقائد کی پیروی کے لئے

مثلاً کسی کے نام پر ناک یا کان چھدوانا، کسی کے نام کی چوٹی رکھنا، ابرؤوں کو صاف کرنا۔

ان اسباب میں سے کچھ تو وہ ہیں جن کا شریعت ودین میں کچھ اعتبار نہیں مثلاً شرک اور فاسد عقائد کی پیروی بالکل حرام ہے اور کچھ اسباب وہ ہیں جن کا اگرچہ شریعت نے اعتبار کیا ہے مثلاً حسن وزینت کی تحصیل لیکن اس کا معیار اور STANDARD شریعت نے خود اپنے پاس رکھا ہے انسانوں کے عرف و رواج پر نہیں چھوڑا کیونکہ انسانوں کا علم اتنا وسیع نہیں جتنا اللہ تعالیٰ کا ہے اور پھر انسانوں کے رواج بھی باہم متضاد ہوتے ہیں۔

آگے ہر سبب سے متعلق کچھ تفصیل بیان کی جاتی ہے۔

### شرک وفاسد عقائد کی پیروی میں

1- وَلَاٰمُرَنَّہُمْ فَلَیُغَیِّرُنَّ خَلْقَ اللّٰہِ (سورہ نساء:119)

اور شیطان نے کہہ رکھا ہے کہ میں لوگوں کو حکم دوں گا تو وہ اللہ کی پیدائش کو بدل ڈالیں گے۔

2- ایک حدیث میں ہے اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔

**وانی خلقت عبادی حنفاء کلھم وان الشیاطین اتتھم فاجتا لتھم عن دینھم فحرمت علیھم ما احللت لھم و امرتھم ان یشرکوا بی مالم انزل به سلطانا وامرتھم ان یغیر وا خلقی** (تفسیر قرطبی 250/5)

میں نے اپنے بندوں کو موحد پیدا کیا (یعنی پیدائش کے وقت ان کی فطرت میں شرک نہیں تھا بلکہ توحید تھی) پھر شیطان (خواہ وہ انسان ہوں یا جن) ان کے پاس آئے اور ان کو ان کے دین فطرت سے پھیر دیا اور ان پر وہ چیزیں حرام کر دیں جو میں نے ان کے لئے حلال کی تھیں اور ان کو حکم دیا کہ وہ میرے ساتھ ان چیزوں کو شریک ٹھہرائیں جن کے بارے میں میں نے کوئی دلیل وحجت نازل نہیں کی اور انہوں نے ان کو حکم دیا کہ وہ میری خلق وپیدائش کو بدل دیں۔

### تعذیب وسزا میں

1- جان بوجھ کر عداوت ودشمنی میں یا کسی بھی وجہ سے کسی کے اعضاء کاٹ دے تو سزا میں کاٹنے

والے کے انہی اعضاء کو کاٹا جائے گا اور زخم کے بدلے زخم لگائے جائیں گے جب کہ مساوات کا لحاظ رکھنا ممکن ہو۔

وَكَتَبْنَا عَلَيْهِمْ فِيْهَا اَنَّ النَّفْسَ بِالنَّفْسِ وَ الْعَيْنَ بِالْعَيْنِ وَالْاَنْفَ بِالْاَنْفِ وَالْاُذُنَ بِالْاُذُنِ وَالسِّنَّ بِالسِّنِّ وَ الْجُرُوْحَ قِصَاصٌ (سورہ مائدہ)

اور ہم نے یہود پر توریت میں یہ بات فرض کی تھی کہ جان بدلے جان کے اور آنکھ بدلے آنکھ کے اور ناک بدلے ناک کے اور کان بدلے کان کے اور دانت بدلے دانت کے اور خاص زخموں کا بھی بدلہ ہے۔

2- وَالسَّارِقُ وَالسَّارِقَةُ فَاقْطَعُوْا اَيْدِيَهُمَا جَزَاءً بِمَا كَسَبَا نَكَالاً مِنَ اللّٰهِ (سورہ مائدہ:38)

اور جو مرد چوری کرے اور جو عورت چوری کرے تو ان دونوں کے ہاتھ کاٹ ڈالو ان کے کردار کے عوض بطور سزا کے اللہ کی طرف سے۔

3- اِنَّمَا جَزَاءُ الَّذِيْنَ يُحَارِبُوْنَ اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهُ وَ يَسْعَوْنَ فِي الْاَرْضِ فَسَادًا اَنْ يُّقَتَّلُوْا اَوْ يُصَلَّبُوْا اَوْ تُقَطَّعَ اَيْدِيْهِمْ وَاَرْجُلُهُمْ مِنْ خِلَافٍ اَوْيُنْفَوْا مِنَ الْاَرْضِ (سورہ مائدہ:33)

(رہزنی اور ڈکیتی کی سزا کے بارے میں فرمایا) جو لوگ اللہ تعالیٰ سے اور اس کے رسول سے (ان کے دیئے ہوئے امن کو توڑ کر) لڑتے ہیں اور ملک میں فساد پھیلاتے پھرتے ہیں ان کی یہی سزا ہے کہ قتل کیے جائیں یا (دوسری حالت میں) سولی دیے جائیں یا (تیسری حالت میں جب کہ انہوں نے صرف مال لوٹا ہو قتل نہ کیا ہو) ان کے ہاتھ اور پاؤں مخالف جانب سے (یعنی دایاں ہاتھ بایاں پاؤں) کاٹ دیئے جائیں یا (چوتھی صورت میں) قید کر دیئے جائیں۔

جسمانی اصلاح کے لئے

1-لاباس بقطع العضوان وقعت فيه الا كلة لئلاتسرى (عالمگیری:360/5)

جب جسم کا کوئی عضو گل جائے تو اس عضو کو قطع کرنے میں کوئی حرج نہیں تاکہ فساد باقی جسم میں سرایت نہ کرے۔

2-اذا اراد الرجل ان يقطع اصبعا زائدة اوشيئا آخر ...... ان كان الغالب هو النجاة فهو فى سعة من ذالك (عالمگیری5/360)

جب آدمی کوئی زائد انگلی یا اسی طرح کوئی اور زائد عضو کاٹنا چاہے تو اگر غلبہ حفاظت کا ہو تو اس کی گنجائش ہے۔

3- حضرت ابوہریرہؓ نقل کرتے ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا پانچ باتیں فطرت میں شامل

ہیں ختنہ کرنا۔ زیرناف بال صاف کرنا، مونچھیں کترنا، ناخن کاٹنا اور بغلوں کے بال صاف کرنا۔

ان حوالجات کی مناسبت سے ہم کہتے ہیں کہ جسم میں کوئی پیدائشی عیب ہو یا بعد میں کسی حادثہ کی بناء پر کوئی نقص و عیب واقع ہو گیا ہو تو چونکہ اس زمانہ میں علم جراحت SURGERY بڑی ترقی پر ہے اور ہلاکت و نقصان کا کچھ خوف نہیں ہوتا اس لئے ان کو دور کرنے کے لئے جو آپریشن کئے جائیں وہ جائز ہوں گے۔ ایسی جراحت کو جراحت برائے اصلاح بدن کہا جاتا ہے۔

فاسد اغراض کے لئے

مثلاً غلاموں یا ملازموں کو خصی CASTRATE کرنا تاکہ وہ گھر کی عورتوں میں بلا کسی خطرے کے آ جا سکیں یا اس اندیشے سے کہ لڑکی ہوگی تو بدنامی ہوگی یا اس فکر سے کہ اگر دنیا کی آبادی بڑھ گئی تو ان کو خوراک مہیا نہ ہو سکے گی منصوبہ بندی کے تحت مردوں کو خصی کرنا یا مردوں اور عورتوں کی نس بندی کرنا۔

اول تو ابھی تک یہی طے نہیں کیا جا سکا کہ کسی علاقے کی آبادی کتنی ہو کہ اس سے تجاوز نقصان دہ ہو گا۔ یعنی اس بارے میں کوئی OPTIMUM LEVEL تجویز نہیں کیا جا سکتا۔ علاوہ ازیں اس کو اجتماعی فکر بنانا اور اس کو قوم کی ترقی و فلاح کا ذریعہ قرار دینا قرآن و سنت کی تعلیمات کا مقابلہ کرنا ہے۔

قرآن پاک میں ہے۔

وَمَا مِنْ دَآبَّةٍ فِي الْأَرْضِ إِلَّا عَلَى اللّٰهِ رِزْقُهَا وَ يَعْلَمُ مُسْتَقَرَّهَا وَ مُسْتَوْدَعَهَا (سورہ ھود:16)

"زمین پر چلنے والی کوئی مخلوق ایسی نہیں جس کے رزق کی ذمہ داری اللہ پر نہ ہو۔ وہ ان سب کے ٹھیئے ٹھکانے کو جانتا ہے"۔

اس آیت سے واضح ہوا کہ اللہ تعالیٰ اس عالم میں جتنی جانیں پیدا فرماتے ہیں ان کے رزق کی فراہمی کی کفالت خود فرماتے ہیں، البتہ انسانوں کی ذمہ داری اتنی ہے کہ وہ اختیاری اسباب کی حد تک زمین کی پیداوار کو بڑھانے کی کوشش کریں، اناج و سامان کو بچانے کی فکر کریں اور حاصل شدہ پیداوار کو عدل و انصاف کے ساتھ لوگوں تک پہنچائیں۔

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے کہا ہم رسول اللہ ﷺ کے ساتھ جہاد کیا کرتے تھے۔ جوانی کے تقاضے سے جنسی خواہش ہمیں پریشان کرتی تھی اس لئے ہم نے حضور اکرم ﷺ سے اجازت چاہی کہ ہم اختصاء CASTRATION کر لیں۔ رسول اللہ ﷺ نے ہمیں اس سے منع فرمایا اور (اس فعل کے حرام ہونے سے متعلق) قرآن پاک کی یہ آیت پڑھی۔

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تُحَرِّمُوا طَيِّبَاتِ مَا أَحَلَّ اللّٰهُ لَكُمْ وَلَا تَعْتَدُوا إِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِينَ

"اے ایمان والو تم اللہ کی ان پاکیزہ چیزوں کو اپنے اوپر حرام نہ بناؤ جو اس نے تمہارے لئے حلال کی ہیں اور حد سے تجاوز نہ کرو۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ حد سے تجاوز کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا"۔

یہاں یہ غرض تھی کہ جنسی خواہش کے غلبہ سے آزاد ہو کر پوری دل جمعی کے ساتھ جہاد میں شریک رہیں لیکن اس غرض کے تحت بھی اجازت نہیں ملی تو جو اغراض شریعت کی نظر میں فاسد ہیں ان کے تحت اجازت تو بطریق اولیٰ نہ ہو گی۔

دوسرے انسان کے فائدہ کے لئے

انسانی اعضاء کی پیوندکاری

1- رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے **کسر عظم المیت ککسر عظم الحی**

"مردہ کی ہڈی توڑنا اور نکالنا ایسا ہے جیسے زندہ کی ہڈی توڑنا اور نکالنا"

2- شرح سیر کبیر میں ہے۔ "آدمی اپنی موت کے بعد بھی اتنا ہی قابل احترام ہوتا ہے جتنا کہ اپنی زندگی میں ہوتا ہے۔ لہذا جس طرح زندہ آدمی کے کسی عضو و جزء سے اس کی تکریم کی بناء پر علاج و مداوات جائز نہیں اسی طرح مردہ کی ہڈی کے ساتھ بھی علاج و تداوی جائز نہیں۔

3- کسی دوسرے انسان کے بالوں سے بھی انتفاع جائز نہیں۔

الف: رسول اللہ ﷺ کا ارشاد ہے۔

**لعن اللہ الواصلۃ و المستوصلۃ**

"اللہ تعالیٰ نے لعنت فرمائی ایک انسان کے بال دوسرے کے سر وغیرہ میں لگانے والی اور لگوانے والی پر"۔

ب: ایک عورت رسول اللہ ﷺ کے پاس آئی اور کہا یا رسول اللہ ﷺ میری بیٹی کو بخار ہوا جس سے اس کے سر کے بال اڑ گئے تو کیا میں اس کے سر میں دوسرے انسان کے بال لگادوں تو رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا دوسرے کے بال لگانے والی اور لگوانے والی پر (اللہ کی) لعنت ہے۔

اس تفصیل کا حاصل یہ ہے کہ انسان کے بال اور اعضاء اتار کر کسی دوسرے انسان کو لگانا جائز نہیں۔ اس معاملہ میں کسی کی اجازت اور رضامندی کا اعتبار نہیں ہے۔

حسن وزینت کی تحصیل کے لئے

ناخن تراشنا، زائد بال صاف کرنا، عورتوں کا ہاتھوں میں مہندی لگانا، مردوں کا سفید بالوں کو مہندی سے یا سیاہ کے علاوہ کسی اور رنگ سے رنگنا، ٹھوڑی کے نیچے سے ایک مشت سے زائد ڈاڑھی کے بال کاٹنا، مونچھیں کترنا عورتوں کا بندے اور بالیاں پہننے کے لئے اپنے کان چھیدنا یہ چیزیں ایسی ہیں جن کے جواز کے

شرعی دلائل سے ہر عام وخاص مطلع ہے۔

البتہ چند چیزیں ایسی بھی ہیں جن کو اگرچہ حسن وزینت کے لئے اختیار کرتے ہیں لیکن شریعت نے ان سے منع کیا ہے۔

**1- عن عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ ﷺ لعن اللہ الواشمات والمستوشمات والنامصات و المتنمصات المتفلجات للحسن المغیرات لخلق اللہ (مشکوۃ)**

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کہتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے لعنت فرمائی جسم گودنے والیوں پر اور جسم گودوانے والیوں پر اور چہرے (یعنی ابرو) کے بال اکھیڑنے والیوں پر اور اکھڑوانے والیوں پر اور حسن کے لئے دانتوں کو گھس کر جدا جدا کرنے والیوں پر اللہ کی دی ہوئی بناوٹ کو بدلنے والیوں پر۔

**2- عن ابن عمر قال قال رسول اللہ ﷺ خالفوا المشرکین او فروا اللحی و احفوا الشوارب (مشکوۃ)**

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے نقل کیا رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا تم مشرکین کی مخالفت کرو اور ان کا یہ طرز مت اختیار کرو کہ داڑھی منڈائیں اور مونچھیں لمبی کریں بلکہ داڑھیاں بڑھاؤ اور مونچھیں کترواؤ۔

**3- عن ابن عباسؓ عن رسول اللہ ﷺ قال یکون قوم فی آخر الزمان یخضبون بھذا السواد کحواصل الحمام لا یجدون رائحۃ الجنۃ (مشکوۃ)**

حضرت عبداللہ بن عباسؓ نقل کرتے ہیں رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا آخری زمانے میں کچھ ایسے لوگ ہوں گے جو اس سیاہ رنگ سے اپنے بالوں کو خضاب کریں گے کبوتر کے پوٹے کی مثل۔ وہ لوگ جنت کی خوشبو بھی نہ پائیں گے۔

ان حدیثوں میں جو باتیں ذکر کی گئی ہیں وہ حسن وزینت کی تحصیل کے لئے اختیار کی جاتی ہیں جیسا کہ خود پہلی حدیث میں اس کی تصریح بھی ہے۔ جب تحصیل حسن بذات خود ممنوع بھی نہیں ہے تو پھر ان میں ممانعت اور وعید کی وجہیں یہ نظر آتی ہیں۔

1- دوسرے کو دھوکہ دینا مثلاً بڑھاپے کو چھپایا جائے اور اپنے آپ کو جوان دکھایا جائے۔

2- تحصیل حسن میں محض تکلف کرنا۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ تحصیل حسن کے لئے جو طریقہ اختیار کیا جارہا ہے وہ تمام انسانوں کے نزدیک حسن کے معیار پر نہیں بلکہ کچھ لوگ اس میں حسن سمجھتے ہیں تو دوسرے علاقے یا قوم کے لوگ اس میں سرے سے حسن خیال نہیں کرتے یا الٹا اس میں بدنمائی خیال

کرتے ہیں اور یہ سب کچھ بھی اس وقت ہے جس ان طریقوں کو اختیار کرنے والی عورتیں ہوں تو وہ محض شوہر کی خاطر یہ کریں اور اگر ان سے غرض غیر محرموں میں نمائش ہو یا اعضا مستورہ کا اظہار ہو تو یہ تو خرابی در خرابی ہے۔

**ربط**: اوپر کفار، مشرکین کے لئے وعید تھی آگے مومنین کے لئے وعدہ اور بشارت ہے جیسا اکثر قرآن پاک کا طرز ہے۔

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَنُدْخِلُهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ۭ وَعْدَ اللّٰهِ حَقًّا ۭ وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ اللّٰهِ قِيْلًا ﴿۱۲۲﴾

**ترجمہ**: اور جو لوگ ایمان لائے اور عمل کئے اچھے ہم داخل کریں گے ان کو باغوں میں کہ بہتی ہیں جن کے نیچے نہریں۔ رہیں گے ان میں ہمیشہ ہمیشہ۔ وعدہ ہے اللہ کا سچا اور کون زیادہ سچا ہے اللہ سے بات میں۔

**تفسیر**: (اور جو لوگ ایمان لائے) اور انہوں نے (اچھے کام کئے ہم ان کو عنقریب) ایسے (باغوں میں داخل کریں گے کہ ان کے) محلات کے (نیچے نہریں جاری ہوں گی، وہ ان میں ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے، خدا تعالی نے اس کا وعدہ فرمایا ہے اور خدا تعالی سے زیادہ کس کا کہنا صحیح ہوگا)۔

**ربط**: اوپر شیطانی خیالات کا دھوکہ اور غیر معتبر ہونا یَعِدُهُمْ وَيُمَنِّيْهِمْ میں اور ایمان و اعمال کا قابل اعتبار ہونا وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا میں مذکور تھا۔ آگے بھی یہی دو مضمون ہیں پہلی آیت میں پہلا مضمون اور بعد کی آیتوں میں دوسرا مضمون۔

لَيْسَ بِاَمَانِيِّكُمْ وَلَآ اَمَانِيِّ اَهْلِ الْكِتٰبِ ۭ مَنْ يَّعْمَلْ سُوْۗءًا يُّجْزَ بِهٖ ۙ وَلَا يَجِدْ لَهٗ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا ﴿۱۲۳﴾ وَمَنْ يَّعْمَلْ مِنَ الصّٰلِحٰتِ مِنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَاُولٰۗىِٕكَ يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ وَلَا يُظْلَمُوْنَ نَقِيْرًا ﴿۱۲۴﴾ وَمَنْ اَحْسَنُ دِيْنًا مِّمَّنْ اَسْلَمَ وَجْهَهٗ لِلّٰهِ وَهُوَ مُحْسِنٌ وَّاتَّبَعَ مِلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ حَنِيْفًا ۭ وَاتَّخَذَ اللّٰهُ اِبْرٰهِيْمَ خَلِيْلًا ﴿۱۲۵﴾ وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ

وَكَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ مُّحِيطًا ﴿۱۲۶﴾

**ترجمہ:** نہیں ہے مدار تمہاری تمناؤں پر اور نہ اہل کتاب کی تمناؤں پر جو کوئی برا کام کرے گا سزا دیا جائے گا اس کی اور نہ پائے گا اپنے لئے اللہ کے سوا کوئی دوست اور نہ کوئی مددگار۔ اور جو کوئی کام کرے گا نیک مرد ہو یا عورت اس حال میں کہ وہ ایمان رکھتا ہو تو وہ لوگ داخل ہوں گے جنت میں اور وہ ظلم نہ کئے جائیں گے تل بھر۔ اور کون زیادہ بہتر ہے از روئے دین کے اس شخص سے جو تابع کر دے اپنا چہرہ اللہ کے لئے اور وہ مخلص ہو اور اتباع کرے ابراہیم کی ملت کا جو ایک ہی طرف کا تھا اور بنالیا ابراہیم کو خالص دوست اور اللہ ہی کے لئے ہے جو کچھ ہے آسمانوں میں اور جو کچھ ہے زمین میں اور ہے اللہ ہر ہر چیز کا احاطہ کئے ہوئے۔

**تفسیر:** (نہ تمہاری تمناؤں سے کام چلتا ہے اور نہ اہل کتاب کی تمناؤں سے) کہ خالی خولی زبان سے اپنے فضائل بیان کیا کریں بلکہ مدار کار اطاعت پر ہے پس (جو شخص) اطاعت میں کمی کرے گا اور (کوئی برا کام کرے گا) خواہ عقائد سے ہو یا اعمال سے (وہ اسکے عوض میں سزا دیا جائے گا) اگر وہ برائی کفریہ عقیدہ تک کی ہے تو سزا دائمی اور یقینی ہے اور اگر وہ برائی اس سے کم ہے تو سزا ہمیشہ کی نہیں ہے (اور اس شخص کو خدا کے سوا نہ کوئی یار ملے گا اور نہ مددگار ملے گا) کہ خدا کے عذاب سے اسے چھڑا لے (اور جو شخص نیک کام کرے گا خواہ وہ مرد ہو یا عورت بشرطیکہ مومن ہو تو ایسے لوگ جنت میں داخل ہوں گے اور ان پر ذرا بھی ظلم نہ ہوگا) کہ ان کی کوئی نیکی ضائع کر دی جائے (اور) اوپر جو مومن ہونے کا ذکر کیا گیا ہے تو اس کا مصداق ہر جماعت نہیں جو مومن ہونے کی دعویدار ہے بلکہ صرف وہ جماعت ہے جس کا دین خدا تعالیٰ کے نزدیک مقبول ہو اور وہ جماعت اہل اسلام کی ہے جس کی دلیل یہ ہے کہ ان میں یہ صفات ہیں یعنی کامل اطاعت، اخلاص اور ملت ابراہیم کی پیروی لہٰذا (ایسے شخص) کے دین (سے زیادہ بہتر کس کا دین ہوگا جو کہ اپنا رخ اللہ تعالیٰ کی طرف جھکا دے) یعنی فرمانبرداری اختیار کرے عقائد میں بھی اعمال میں بھی (اور) اس کے ساتھ (وہ مخلص بھی ہو) کہ دل سے فرمانبرداری اختیار کی ہو دنیوی مصلحت سے ظاہر داری نہ ہو (اور ابراہیم کی ملت) یعنی اسلام (کا اتباع کرے) جب کہ حال یہ ہے کہ ابراہیم ایسے تھے (جن میں کجی نام کو بھی نہ تھی اور) ملت ابراہیمی ضرور قابل اتباع ہے کیونکہ (اللہ تعالیٰ نے ابراہیم علیہ السلام کو اپنا خالص دوست بنایا تھا) تو ظاہر ہے کہ دوست کے طریقہ پر چلنے والا بھی محبوب و مقبول ہوگا، پس طریقہ اسلام مقبول ہوا، لہٰذا اہل اسلام ہی مومن کے لقب کے مصداق ٹھہرے اور دوسرے فرقوں نے حضرت ابراہیم کی پیروی کو چھوڑ دیا کہ اسلام نہ لائے اس لئے صرف مسلمان ہی ایسے ثابت ہوئے کہ محض تمناؤں پر ان کا سہارا

نہیں بلکہ اطاعت گزار ہیں لہذا کام انہیں کا چلے گا (اور) اللہ تعالیٰ کی مکمل فرمانبرداری کرنا تو ضروری ہے ہی کیونکہ ان کی سلطنت و قدرت اور ان کا علم دونوں تام اور مکمل ہیں اور یہی امور مدار ہیں وجوب اطاعت کے چنانچہ فرماتے ہیں کہ (اللہ تعالیٰ ہی کی ملک ہے جو کچھ بھی آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے) یہ تو کمال سلطنت ہوا (اور اللہ تعالیٰ تمام چیزوں کو) اپنے علم میں (احاطہ فرمائے ہوئے ہیں) یہ کمال علم ہوا۔

**فائدہ: 1**۔ خلاصہ یہ ہوا کہ نری تمناؤں سے کام نہیں چلتا اور مسلمان نری تمناؤں پر نہیں ہیں بلکہ کام کرتے ہیں اور دوسرے فرقے جب اسلام ہی نہ لائے جس پر سارا کام موقوف ہے تو وہ بس نری تمناؤں پر ہوئے۔

2۔ خلیل ہونا اعلیٰ درجہ کا تقرب و مقبولیت ہے۔ حضرت جندبؓ سے روایت ہے رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے مجھ کو بھی خلیل بنایا ہے جیسا ابراہیم علیہ السلام کو بنایا تھا۔

**ربط**: شروع سورت میں یتیموں اور عورتوں کے خاص احکام اور ان کے حقوق ادا کرنے کا وجوب مذکور تھا کیونکہ جاہلیت میں بعض ان کو میراث ہی نہ دیتے تھے، بعض جو مال میراث میں یا اور کسی طور سے یتیموں اور عورتوں کو ملتا اس کو ناجائز طور پر کھا جاتے، بعض ان سے نکاح کر کے ان کو مہر پورا نہ دیتے۔ اوپر ان سب کی ممانعت کی گئی تھی اس پر مختلف واقعات پیش آئے، بعض کو تو یہ خیال ہوا کہ عورتیں اور بچے فی نفسہ میراث کے قابل نہیں، کسی وقتی مصلحت سے یہ حکم کچھ عرصہ کے لئے ہو گیا ہے، امید ہے کہ منسوخ ہو جائے گا لہذا کچھ عرصہ اس کے منتظر رہے۔ جب منسوخ نہ ہوا تو یہ مشورہ ٹھہرا کہ خود حضور ﷺ سے پوچھنا چاہئے اور حاضر ہو کر پوچھا۔ بعض کو یہ اتفاق ہوا کہ ان کی پرورش میں بدصورت یتیم لڑکی تھی۔ بدصورتی کی وجہ سے تو خود نکاح نہیں کیا اور دوسرے کے ساتھ اس کے نکاح کو اس وجہ سے ٹالا کہ اس کا مال بھی پھر اس کے ساتھ جائے گا تو اب یہ خیال کر کے کہ شاید کوئی آسان حکم آ جائے اور لڑکی کے مال کا کچھ حصہ ہمیں بھی مل سکے رسول اللہ ﷺ سے آکر اس بارے میں پوچھا۔ اور بعض نے جب یہ سنا کہ یتیم لڑکیوں سے نکاح کرنے میں مہر کم کرنا درست نہیں تو یہ خیال کر کے جب وہ عورت خود کمی پر رضامند ہو جائے اس وقت تو پورا مہر دینے کی پابندی نہ رہے گی آپ سے آکر سوال کیا۔ اس پر یہ آیات نازل ہوئیں۔

وَيَسْتَفْتُونَكَ فِي النِّسَآءِ ۖ قُلِ اللّٰهُ يُفْتِيكُمْ فِيهِنَّ ۙ وَمَا يُتْلٰى عَلَيْكُمْ فِي الْكِتٰبِ فِي يَتٰمَى

النِّسَآءِ الّٰتِیۡ لَا تُؤۡتُوۡنَہُنَّ مَا کُتِبَ لَہُنَّ وَ تَرۡغَبُوۡنَ اَنۡ تَنۡکِحُوۡہُنَّ وَ الۡمُسۡتَضۡعَفِیۡنَ مِنَ الۡوِلۡدَانِ ۙ وَ اَنۡ تَقُوۡمُوۡا لِلۡیَتٰمٰی بِالۡقِسۡطِ ؕ وَ مَا تَفۡعَلُوۡا مِنۡ خَیۡرٍ فَاِنَّ اللّٰہَ کَانَ بِہٖ عَلِیۡمًا ﴿۱۲۷﴾

**ترجمہ**: اور دریافت کرتے ہیں تجھ سے عورتوں کے بارے میں۔ کہہ دے اللہ حکم دیتا ہے تم کو ان کے بارے میں اور جو آیتیں پڑھی جاتی ہیں تم پر قرآن میں جو کہ ان یتیم عورتوں کے بارے میں ہیں کہ نہیں دیتے تم ان کو جو مقرر کیا گیا ہے ان کے لئے اور تم نفرت کرتے ہو اس سے کہ ان سے نکاح کرو اور (جو) کمزور بچوں کے بارے میں ہیں اور اس بارے میں کہ تم قائم رہو یتیموں کے حق میں انصاف پر اور جو کچھ تم کرو گے خیر سے تو بلاشبہ اللہ اس کو خوب جاننے والے ہیں۔

(اور لوگ آپ سے عورتوں) کی میراث اور مہر (کے بارے میں حکم دریافت کرتے ہیں آپؐ فرما دیجئے کہ اللہ تعالیٰ ان کے بارے میں تم کو) وہی سابق (حکم دیتے ہیں اور وہ آیات بھی) تم کو حکم دیتی ہیں (جو کہ) اس کے قبل نازل ہو چکی ہیں اور (قرآن کے اندر تم کو پڑھ کر سنائی جایا کرتی ہیں) کیونکہ قرآن کی تلاوت میں ان کی تلاوت بھی ظاہر ہے کہ ہوا ہی کرتی تھی (جو کہ ان یتیم عورتوں کے بارے میں) نازل ہو چکی (ہیں جن) کے ساتھ تمہارا یہ معاملہ ہے کہ اگر وہ صاحب مال و صاحب جمال ہوئیں تو ان سے نکاح کرتے ہو مگر ان (کو جو) شرع میں (ان کا) میراث و مہر کا (حق مقرر ہے نہیں دیتے ہو اور) اگر صاحب جمال نہ ہوئیں صرف صاحب مال ہوئیں تو (ان کے ساتھ) خوبصورت نہ ہونے کی وجہ سے (نکاح کرنے سے نفرت کرتے ہو) لیکن صاحب مال ہونے کی وجہ سے اس خوف سے کہ یہ مال کہیں اور نہ چلا جائے اور کسی سے بھی نکاح نہیں کرنے دیتے (اور) جو آیات کہ (کمزور بچوں کے بارے میں) ہیں (اور) جو آیات کہ (اس بارے میں) ہیں (کہ یتیموں کے حق میں انصاف کے ساتھ قائم رہو) یعنی ان کی تمام کارگزاری خواہ وہ مہر و میراث کے متعلق ہو یا اور کچھ ہو انصاف کے ساتھ کرو۔ یہ مضمون ان سابقہ آیات کا ہے۔ پس وہ آیتیں اپنا مضمون اب بھی تمہارے ذمہ واجب کر رہی ہیں اور ان کا حکم بعینہ باقی ہے تم انہی کے موافق عمل رکھو (اور جو نیک کام کرو گے) عورتوں اور یتیموں کے بارے میں یا اور امور میں بھی (سو بلاشبہ اللہ تعالیٰ اس کو خوب جانتے ہیں) تم کو ان کی جزاء خیر دیں گے اور جانتے تو ہیں خیر کے علاوہ کو بھی لیکن یہاں خیر کی ترغیب دینی مقصود ہے اس لئے تخصیص کی گئی۔

**فائدہ**: مطلب یہ ہوا کہ جو آیتیں اس بارے میں پہلے آچکی ہیں جن کو تم وقتاً فوقتاً سنتے رہتے ہو وہ

ان احکام کے بارے میں اب بھی واجب العمل میں کوئی نیا حکم نہیں دیا جاتا۔

**ربط:** عورتوں سے متعلق احکام میں سے ایک اور حکم بیان فرماتے ہیں۔

وَاِنِ امْرَاَةٌ خَافَتْ مِنْۢ بَعْلِهَا نُشُوْزًا اَوْ اِعْرَاضًا فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَآ اَنْ يُّصْلِحَا بَيْنَهُمَا صُلْحًا ۭ وَالصُّلْحُ خَيْرٌ ۭ وَاُحْضِرَتِ الْاَنْفُسُ الشُّحَّ ۭ وَاِنْ تُحْسِنُوْا وَتَتَّقُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا (۱۲۸)

**ترجمہ:** اور اگر کوئی عورت خوف کرے اپنے خاوند سے کج ادائی کا یا بے رخی کا تو کچھ گناہ نہیں دونوں پر کہ دونوں صلح کرلیں آپس میں خاص طرح کی صلح اور صلح بہتر چیز ہے۔ اور سامنے کر دیئے گئے نفوس حرص کے۔ اور اگر تم اچھا برتاؤ رکھو اور احتیاط رکھو تو بے شک اللہ تمہارے سب اعمال سے باخبر ہے۔

**تفسیر:** (اور اگر کسی عورت کو) قرائن سے (اپنے شوہر سے کج ادائی یا بے پرواہی) اور بے رخی (کا غالب گمان ہو تو) ایسی حالت میں (دونوں پر اس میں کوئی گناہ نہیں کہ دونوں باہم ایک خاص طور پر صلح کرلیں) یعنی عورت اگر ایسے شوہر کے پاس رہنا چاہے جو پورے حقوق ادا کرنا نہیں چاہتا اور اس لئے اس کو چھوڑنا چاہتا ہے تو عورت کو جائز ہے کہ اپنے کچھ حقوق چھوڑ دے مثلاً نان نفقہ معاف کر دے، یا مقدار کم کر دے یا اپنی باری معاف کر دے تاکہ وہ چھوڑے نہیں، اور شوہر کو بھی جائز ہے کہ اس معافی کو قبول کر لے (اور) نزاع یا فراق سے تو (یہ صلح) ہی (بہتر ہے اور) ایسی صلح ہو جانا کچھ بعید نہیں کیونکہ (نفوس کو) طبعاً (حرص کے ساتھ اتصال ہوتا ہے) جب نفس کی حرص پوری ہو جاتی ہے راضی ہو جاتا ہے، پس شوہر جب دیکھے گا کہ میری مالی اور جانی آزادی میں جس کی اس کو طبعی حرص ہے کچھ خلل نہیں آتا اور مفت میں عورت ملتی ہے تو وہ غالباً نکاح میں رکھنے پر راضی ہو جائیگا اور عورت کے نکاح میں رہنے کی حرص خواہ کسی وجہ سے ہو ظاہر ہے کہ صلح کا اصل سبب ہے۔ پس جانبین کی خاص خاص حرص نے اس صلح کی تکمیل کر دی (اور) اے مردو (اگر تم) خود عورتوں کے ساتھ (اچھا برتاؤ رکھو) اور ان سے حقوق معاف کرانے کے خواہشمند نہ ہو (اور ان کے ساتھ) کج ادائی اور بے رخی کرنے سے (احتیاط رکھو تو) تم کو بڑا ثواب ملے کیونکہ (بلاشبہ حق تعالیٰ تمہارے اعمال کی پوری خبر رکھتے ہیں) اور نیک اعمال پر ثواب دیا کرتے ہیں۔

**ربط:** اوپر شوہر کی کج ادائی اور بے پرواہی کے متعلق مضمون تھا۔ اس کے بعد چند صورتیں پیش آ

سکتی ہیں۔ ایک یہ کہ باہم صلح ہو جائے یہ اوپر کی آیت کا مقصود تھا۔ دوسرے یہ کہ مرد اپنے غلط رویے سے باز آجائے جس کی ترغیب اِنْ تُحْسِنُوْا میں تھی۔ تیسرے یہ کہ زوجین میں تفریق ہو جائے۔ آگے اخیر کے دونوں احتمالوں کے متعلق مضمون ہے۔ دوسرے احتمال کے متعلق آیت وَ لَنْ تَسْتَطِيْعُوا میں کہ اگر رغبت قلبی پر اختیار نہیں تو اختیاری حقوق تو ادا کرنے ضروری ہیں اور چونکہ اکثر بے رغبتی کا سبب دوسری بیوی کی محبت کا غلبہ ہوتا ہے اس لئے آیت میں اس کا ذکر ہوا ورنہ مذکورہ حکم یعنی مرد کا اپنے غلط رویے سے باز آنا تمام حالتوں میں عام ہے اور تیسرے احتمال کا ذکر آیت وَاِنْ يَّتَفَرَّقَا میں ہے۔

وَلَنْ تَسْتَطِيْعُوْٓا اَنْ تَعْدِلُوْا بَيْنَ النِّسَآءِ وَلَوْ حَرَصْتُمْ فَلَا تَمِيْلُوْا كُلَّ الْمَيْلِ فَتَذَرُوْهَا كَالْمُعَلَّقَةِ ؕ وَاِنْ تُصْلِحُوْا وَتَتَّقُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿۱۲۹﴾ وَاِنْ يَّتَفَرَّقَا يُغْنِ اللّٰهُ كُلًّا مِّنْ سَعَتِهٖ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ وَاسِعًا حَكِيْمًا ﴿۱۳۰﴾

**ترجمہ**: اور تم ہرگز طاقت نہیں رکھتے کہ برابری کرو بیویوں کے درمیان اگرچہ تم (اس کی) حرص کرو۔ تو نہ ہو جاؤ بالکل ایک طرف (کو) کہ چھوڑ رکھو دوسری بیوی کو بیچ میں لٹکی ہوئی کی طرح اور اگر اصلاح کر لو اور احتیاط رکھو تو بے شک اللہ ہے بخشنے والا مہربان۔ اور اگر دونوں جدا ہو جائیں تو بے احتیاج کر دے گا اللہ ہر ایک کو اپنی وسعت سے اور اللہ ہے وسعت والا حکمت والا۔

**تفسیر**: (اور) عادۃً (تم سے یہ تو کبھی نہ ہو سکے گا کہ سب بیویوں میں) ہر طرح سے (برابری رکھو) حتی کہ قلبی رغبت میں بھی (گو) اس برابری کو (تمہارا کتنا ہی جی چاہے) اور تم کتنی ہی اس میں کوشش کرو لیکن چونکہ قلب کا میلان غیر اختیاری ہے اس لئے اس پر قدرت نہیں گو اتفاقاً بلا اختیار کہیں برابری ہو ہی جائے تو اس کی نفی آیت میں مقصود نہیں۔ غرض جب یہ اختیار میں نہیں تو تم اس کے مکلف نہیں لیکن اس کے غیر اختیاری ہونے سے یہ تو لازم نہیں آتا کہ ظاہری حقوق بھی اختیاری نہ رہیں بلکہ وہ تو اختیاری ہیں۔ جب وہ اختیاری ہیں (تو) تم پر واجب ہے کہ (تم بالکل تو ایک ہی طرف نہ ڈھل جاؤ) بالکل کا مطلب یہ ہے کہ باطن سے بھی جس میں معذور تھے اور ظاہر سے بھی جس میں مختار ہو یعنی شرعی حقوق میں اپنی بیوی سے اعراض نہ کرو (جس سے اس) مظلوم (کو ایسا کر دو جیسے کوئی بیچ میں لٹکی ہو) یعنی نہ تو اس کے حقوق ادا کئے جائیں کہ خاوند والی سمجھی جائے اور نہ اس کو طلاق دی جائے کہ بے خاوند والی کہی جائے بلکہ رکھو تو اچھی طرح رکھو (اور) رکھنے کی صورت میں زمانہ ماضی میں جو کچھ ناگوار معاملات ان سے کئے گئے

يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ لَا تَغْلُوْا فِىْ دِيْنِكُمْ وَلَا تَقُوْلُوْا عَلَى اللّٰهِ اِلَّا الْحَقَّ ؕ اِنَّمَا الْمَسِيْحُ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَكَلِمَتُهٗ ۚ اَلْقٰهَاۤ اِلٰى مَرْيَمَ وَرُوْحٌ مِّنْهُ ۫ فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ ۚ وَلَا تَقُوْلُوْا ثَلٰثَةٌ ؕ اِنْتَهُوْا خَيْرًا لَّكُمْ ؕ اِنَّمَا اللّٰهُ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ؕ سُبْحٰنَهٗۤ اَنْ يَّكُوْنَ لَهٗ وَلَدٌ ۘ لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ ؕ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ﴿۱۷۱﴾

**ترجمہ**: اے کتاب والو مت غلو کرو اپنے دین میں اور مت کہو اللہ تعالیٰ کی شان میں مگر حق بات۔ مسیح عیسیٰ بن مریم محض اللہ کا رسول ہے اور اس کا کلام ہے جس کو ڈالا مریم کی طرف اور روح ہے اللہ کی طرف سے سو مانو اللہ کو اور اس کے رسولوں کو اور نہ کہو کہ (خدا) تین ہیں۔ باز آجاؤ یہ بہتر ہو گا تمہارے واسطے صرف اللہ معبود ہے اکیلا وہ پاک ہے اس سے کہ اس کی اولاد ہو، اس کا ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے اور کافی ہے اللہ کارساز،



**تفسیر**: (اے اہل کتاب) یعنی انجیل والو (تم اپنے دین) کے بارہ (میں) عقیدہ حق کی (حد سے مت نکلو اور خدا تعالیٰ کی شان میں غلط بات مت کہو) کہ نعوذ باللہ وہ صاحب اولاد ہے جیسا بعض کہتے تھے کہ اَلْمَسِيْحُ ابْنُ اللّٰهِ یا وہ مجموعہ اِلٰہ کا ایک جزو ہے جیسا بعض کہتے تھے اِنَّ اللّٰهَ ثَالِثُ ثَلٰثَةٍ یعنی اللہ تین کے مجموعہ کا تیسرا جز ہے اور بقیہ دو میں سے ایک جزو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو کہتے تھے اور دوسرا جزو پھر بعض تو حضرت جبرئیل علیہ السلام کو کہتے تھے جیسا کہ وَلَا الْمَلٰٓئِكَةُ الْمُقَرَّبُوْنَ سے معلوم ہوتا ہے اور بعض حضرت مریم علیہا السلام کو کہتے تھے جیسا اِتَّخِذُوْنِىْ وَ اُمِّىَ سے معلوم ہوتا ہے اور بعض خدا کو عین مسیح مانتے تھے جیسا ان کے قول اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ سے معلوم ہوتا ہے۔ غرض یہ سب عقیدے باطل ہیں۔ (مسیح عیسیٰ بن مریم تو اور کچھ نہیں البتہ اللہ کے رسول ہیں اور اللہ تعالیٰ کے ایک کلمہ) کن کے سبب سے پیدا ہوئے (ہیں جس کو اللہ تعالیٰ نے) حضرت (مریم تک) حضرت جبرئیل علیہ السلام کے واسطہ سے (پہنچایا تھا اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایک روح) یعنی جاندار (ہیں) باقی نہ وہ ابن اللہ ہیں نہ تین میں کے ایک ہیں (سو) جب یہ سب باتیں غلط ہیں تو سب سے توبہ کرو اور (اللہ پر اور اس کے سب رسولوں پر) ان کی تعلیم کے مطابق (ایمان لاؤ) اور وہ موقوف ہے توحید پر، پس توحید کا عقیدہ رکھو (اور یوں مت کہو کہ) خدا (تین ہیں) مقصود منع کرنا ہے شرک سے اور وہ ان کے سب مذکورہ اقوال

میں مشترک ہے، اس شرک سے (باز آجاؤ تمہارے لئے بہتر ہوگا) اور توحید کے قائل ہو جاؤ کیونکہ (معبود حقیقی تو ایک ہی معبود ہے) اور (وہ صاحب اولاد ہونے سے منزہ ہے) کیونکہ اگر اس کی اولاد ہو تو وہ بھی خدا ہوگی اور آسمانوں اور زمین میں اس کی بھی ملکیت ہوگی اس لئے کہ ملکیت کے بغیر خدا متصور نہیں حالانکہ (جو کچھ آسمانوں اور زمین میں موجودات ہیں سب اس کی ملک ہیں) کوئی اور اس میں شریک نہیں لہذا کوئی اور خدا بھی نہیں اور نتیجۃً خدا کی کوئی اولاد نہیں۔ یہ دلیل ہوئی توحید کی (اور) ایک دلیل یہ ہے کہ (اللہ تعالیٰ کارساز ہونے میں کافی ہیں) اور ان کے سوا سب کارسازی میں ناکافی، دوسروں کے محتاج بلکہ ایک حد پر جاکر عاجز ہو جاتے ہیں۔ یہ کفایت صفات کمال میں سے ہے اور صفات کمال الوہیت و خدائی کے لوازم میں سے ہے۔ جب خدا کے غیر میں یہ کفایت موجود نہیں تو اس میں ایک صفت کمال کی نفی ہوئی جس کی وجہ سے خدائی کی نفی ہوتی ہے لہذا توحید ثابت ہوئی۔

**ربط:** اوپر حق تعالیٰ کی تنزیہہ کا اثبات اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی الوہیت کا ابطال کیا ہے۔ آگے اسی مضمون کی تائید و تاکید کے لئے حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور فرشتوں کا خود عبدیت و بندگی کا اقرار کر: ذکر کرتے ہیں۔ اس کے ساتھ منکرین پر وعید اور ماننے والوں کے لئے وعدہ بھی سناتے ہیں۔

لَنْ يَّسْتَنْكِفَ الْمَسِيْحُ اَنْ يَّكُوْنَ عَبْدًا لِّلّٰهِ وَلَا الْمَلٰٓئِكَةُ الْمُقَرَّبُوْنَ ؕ وَمَنْ يَّسْتَنْكِفْ عَنْ عِبَادَتِهٖ وَيَسْتَكْبِرْ فَسَيَحْشُرُهُمْ اِلَيْهِ جَمِيْعًا ﴿۱۷۲﴾ فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَيُوَفِّيْهِمْ اُجُوْرَهُمْ وَيَزِيْدُهُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ ۚ وَاَمَّا الَّذِيْنَ اسْتَنْكَفُوْا وَاسْتَكْبَرُوْا فَيُعَذِّبُهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ۙ وَّلَا يَجِدُوْنَ لَهُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا ﴿۱۷۳﴾

**ترجمہ:** ہرگز عار نہیں مسیح کو اس سے کہ وہ بندہ ہو اللہ کا اور نہ مقرب فرشتوں کو۔ اور جس کو عار آئے اللہ کی بندگی سے اور تکبر کرے سو وہ جمع کرے گا ان سب کو اپنے پاس اکٹھا، پھر جو لوگ ایمان لائے اور عمل کئے انہوں نے اچھے تو ان کو پورا دے گا ان کے ثواب اور زیادہ دے گا ان کو اپنے فضل سے اور جنہوں نے عار کی اور تکبر کیا سو ان کو عذاب دے گا عذاب دردناک اور نہ پائیں گے اپنے واسطے اللہ کے سوا کوئی حمایتی اور نہ مددگار

**تفسیر:** نصاریٰ خواہ مخواہ حضرت مسیح علیہ السلام کو الٰہ یا جزو الٰہ بنا رہے ہیں، خود حضرت (مسیح)

کی یہ کیفیت ہے کہ جب وہ زمین پر تھے تو اس وقت میں ان کا اقرار عبدیت جو ان کی الوہیت کو باطل کرتا ہے مشہور ہے اور سب ہی کو معلوم ہی ہے لیکن اب بھی جب کہ وہ آسمانوں پر ہیں اور ایک قسم کی رفعت و بلندی ان کو حاصل ہے، یا قیامت تک وہ جس حالت میں ہوں ان سے کوئی پوچھ کر دیکھے اس حالت میں بھی (ہرگز خدا کا بندہ بننے سے عار) اور انکار (نہیں کریں گے اور نہ مقرب فرشتے) کبھی عار کریں گے جن میں حضرت جبرئیل علیہ السلام بھی ہیں، جن کو خدا کا ایک جزو مانتے ہیں خود ان سے کوئی پوچھ کر دیکھے (اور) وہ عار کریں کیسے، اس عار کرنے کا ایسا برا انجام ہے کہ (جو شخص خدا تعالیٰ کی بندگی سے عار کرے گا اور تکبر کرے گا تو) اس کا انجام سن لو (خدا تعالیٰ ضرور سب لوگوں کو اپنے پاس) یعنی حساب کے موقع پر (جمع کریں گے پھر جو لوگ) دنیا میں (ایمان لائے ہوں گے اور انہوں نے اچھے کام کئے ہوں گے) یعنی عبد بنے رہے ہوں گے کیونکہ عبدیت کا حاصل یہی ایمان اور اعمال ہیں (تو ان کو تو ان کا پورا ثواب) بھی (دیں گے) جو کہ ایمان اور اعمال پر منصوص ہے (اور) اس کے علاوہ (ان کو اپنے فضل سے اور زیادہ بھی دیں گے) جس کی تفصیل منصوص نہیں (اور جن لوگوں نے) عبد بننے سے (عار کیا ہوگا اور تکبر کیا ہوگا تو ان کو سخت دردناک سزا دیں گے اور وہ لوگ کسی غیر اللہ کو اپنا یار اور مددگار نہ پائیں گے)۔

**فائدہ**: بظاہر ایک شبہ یہ ہوتا ہے کہ نصاریٰ کو خدا تعالیٰ کی عبادت سے نہ عار تھا نہ تکبر تھا بلکہ ان کو خود مذکور مضمون کے جزو عبادت اور من جانب اللہ ہونے میں کلام تھا۔ جواب یہ ہے کہ ان کے مجموعی حالات سے یہ بات ثابت ہے کہ ان پر حق واضح ہو گیا تھا جیسا کہ قرآن پاک میں ہے وہ رسول اللہ صلی علیہ وسلم کو ایسے پہچانتے ہیں جیسے اپنے بیٹوں کو پہچانتے ہیں مگر آپ کا اتباع ان کو ناگوار تھا حالانکہ آپ کے اتباع کا حکم ہے اور ایک حکم سے انکار یا عار گویا سب ہی احکام سے انکار و عار ہے۔

**ربط**: نصاریٰ کے عقائد کے بطلان مع جزا و سزا کے بیان کے بعد آگے خطاب عام سے ان مضامین کا اور ان مضامین کے تعلیم فرمانے والے رسول اور قرآن کے صدق کا بیان کرتے ہیں اور تصدیق کرنے والوں کی فضیلت بیان فرماتے ہیں۔

يَاۤ اَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَكُمْ بُرْهَانٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَاَنْزَلْنَاۤ اِلَيْكُمْ نُوْرًا مُّبِيْنًا ﴿١٧٤﴾ فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَاعْتَصَمُوْا بِهٖ فَسَيُدْخِلُهُمْ فِيْ رَحْمَةٍ مِّنْهُ وَفَضْلٍ ۙ وَّيَهْدِيْهِمْ اِلَيْهِ صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا ﴿١٧٥﴾

**ترجمہ**: اے لوگو آچکی تمہارے پاس دلیل تمہارے رب کی طرف سے اور اتارا ہم نے

تمہاری طرف نور صاف۔ سو جو لوگ ایمان لائے اللہ پر اور مضبوط پکڑا اس کو تو داخل کرے گا ان کو اپنی رحمت میں اور فضل میں اور بتادے گا ان کو اپنی طرف سیدھا راستہ۔

**تفسیر**: (اے) تمام (لوگو یقیناً تمہارے پاس تمہارے پروردگار کی طرف سے ایک) کافی (دلیل آچکی ہے) جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات مبارکہ ہے (اور ہم نے تمہارے پاس ایک صاف نور بھیجا ہے) وہ قرآن مجید ہے پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور قرآن کے ذریعہ سے جو کچھ تم کو بتایا جائے وہ سب حق ہے جن میں یہ مذکورہ مضامین بھی داخل ہیں (سو جو لوگ اللہ پر ایمان لائے) جس کے لئے توحید و تنزیہ کا اعتقاد لازم ہے (اور انہوں نے اللہ) کے دین (کو) یعنی اسلام کو (مضبوط پکڑا) جس کے لئے رسول اور قرآن کی تصدیق لازم ہے (سو ایسوں کو اللہ تعالیٰ اپنی رحمت میں) یعنی جنت میں (داخل کریں گے اور اپنے فضل میں) لے لیں گے یعنی دخول جنت کے علاوہ اور بھی عظیم نعمتیں دیں گے جن میں دیدار الٰہی بھی داخل ہے (اور اپنے تک) پہنچنے کا (ان کو سیدھا راستہ بتادیں گے) یعنی دنیا میں ان کو اپنی رضا کا رستہ دکھائیں گے اور ان کو اس پر قائم و ثابت رکھیں گے۔ اسی سے ایمان و اعمال صالحہ کے تارک کی حالت معلوم ہوگئی کہ ان کو یہ ثمرات نہ ملیں گے۔

**ربط**: شروع سورت کے ذرا بعد میراث کے احکام مذکور تھے، پھر وہاں سے تقریباً ایک پارہ کے بعد دوسرے احکام کے ساتھ میراث کے حکم کو بیان فرمایا اب ختم سورت پر پھر میراث کا ایک حکم ذکر کرتے ہیں۔ شاید تین جگہ اس کے متفرق کر دینے میں حکمت یہ ہو کہ اسلام سے پہلے میراث کے باب میں بہت ظلم تھا، پس سورت کے اول میں، وسط میں، آخر میں اس کے ذکر فرمانے سے مخاطبین کو اندازہ ہوگا کہ ان احکام کا بہت اہتمام کیا گیا ہے جس سے وہ بھی ان پر عمل کرنے میں زیادہ اہتمام کریں گے۔

يَسْتَفْتُوْنَكَ ؕ

قُلِ اللّٰهُ يُفْتِيْكُمْ فِي الْكَلٰلَةِ ؕ اِنِ امْرُؤٌا هَلَكَ لَيْسَ لَهٗ وَلَدٌ وَّلَهٗٓ اُخْتٌ فَلَهَا نِصْفُ مَا تَرَكَ ۚ وَهُوَ يَرِثُهَآ اِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّهَا وَلَدٌ ؕ فَاِنْ كَانَتَا اثْنَتَيْنِ فَلَهُمَا الثُّلُثٰنِ مِمَّا تَرَكَ ؕ وَاِنْ كَانُوْٓا اِخْوَةً رِّجَالًا وَّنِسَآءً فَلِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ ؕ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اَنْ تَضِلُّوْا ؕ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿۱۷۶﴾

**ترجمہ**: حکم پوچھتے ہیں تجھ سے، کہہ دے اللہ حکم بتاتا ہے تم کو کلالہ کا۔ اگر کوئی مرد مر

جائے اور جو ہو اس کی اولاد اور اس کی ایک بہن ہو تو اس کے لئے آدھا ہوگا اس کا جو چھوڑ مرا اور وہ بھائی وارث ہوگا اس بہن کا اگر نہ ہو اس کی اولاد۔ پھر اگر دو بہنیں ہوں تو ان دونوں کے لئے ہوگا دو تہائی اس مال کا جو چھوڑ مرا۔ اور اگر وارث چند بھائی بہن ہوں مرد اور عورتیں تو ایک مرد کے لئے ہوگا برابر دو عورتوں کے حصہ کے۔ بیان کرتا ہے اللہ تمہارے واسطے تاکہ تم گمراہ نہ ہو اور اللہ ہر چیز سے واقف ہے۔

**تفسیر**: (لوگ آپ سے) کلالہ کا یعنی جس کی نہ اولاد ہو نہ ماں باپ ہوں میراث کے بارے میں (حکم دریافت کرتے ہیں آپؐ) جواب میں (فرما دیجئے کہ اللہ تعالیٰ تم کو کلالہ کے بارے میں حکم دیتا ہے) وہ یہ ہے کہ (اگر کوئی شخص مر جائے جس کی اولاد نہ ہو) یعنی نہ مذکر نہ مونث اور نہ ماں باپ ہوں (اور اس کے ایک) سگی یا باپ شریک (بہن ہو تو اس) بہن (کو اس کے تمام ترکہ کا نصف ملے گا) یعنی مقدم حقوق جیسے قرض اور وصیت کے بعد اور بقیہ نصف اگر کوئی عصبہ ہو اس کو دیا جائے گا ورنہ پھر اسی بہن پر رد یعنی لوٹا دیا جائے گا (اور وہ شخص اس) اپنی بہن (کا وارث) کل ترکہ کا (ہوگا اگر) وہ بہن مر جائے اور (اس کی اولاد نہ ہو) اور اس کے والدین بھی نہ ہوں۔ (اور اگر) ایسی (بہنیں دو) یا زیادہ (ہوں تو ان کو اس کے کل ترکہ میں سے دو تہائی ملیں گے) اور ایک تہائی عصبہ کو ورنہ بطور رد کے انہی کو مل جائے گا (اور اگر) ایسی میت کے جس کے نہ اولاد ہے نہ والدین خواہ وہ میت مذکر ہو یا مونث (وارث چند) یعنی ایک سے زیادہ ایسے ہی (بھائی بہن ہوں مرد اور عورت تو) ترکہ اس طرح تقسیم ہوگا کہ (ایک مرد کو دو عورتوں کے حصہ کے برابر) یعنی بھائی کو دو حصہ بہن کو ایک حصہ (اللہ تعالیٰ تم سے) دین کی باتیں (اس لئے بیان کرتے ہیں کہ تم) ناواقفی سے (گمراہی میں نہ پڑو) یہ تذکیر واحسان ہے (اور اللہ تعالیٰ ہر چیز کو خوب جانتے ہیں) پس احکام کی مصلحتوں سے بھی مطلع ہیں اور احکام میں ان کی رعایت کی جاتی ہے، یہ حکمت کا بیان ہے۔

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ

کی مشہور

# تفسیر بیان القرآن

کی تسہیل اور اختصار بنام

# تفسیرِ فہم قرآن

(حصہ اوّل)

سورۂ فاتحہ تا سورۂ نساء

تالیف


ڈاکٹر مفتی عبدالواحد (ایم بی بی ایس)

مفتی جامعہ مدنیہ لاہور



مجلس نشریاتِ قرآن

۱۔ کے۔ ۳۰ ناظم آباد مینشن۔ ناظم آباد نمبر ۱ کراچی ۷۴۶۰۰

یہ کتاب
محترم جناب ڈاکٹر مفتی عبدالواحد صاحب (ایم بی بی ایس)
مفتی جامعہ مدنیہ لاہور کی
اجازت سے شائع کی جارہی ہے

نام کتاب ——— تفسیر فہم قرآن
تصنیف ——— ڈاکٹر مفتی عبدالواحد (ایم بی بی ایس)
طباعت ———
اشاعت ——— سنہ ۲۰۰۱ء
ضخامت ——— ۴۶۸ صفحات

ٹیلیفون
۶۶۰۰۸۹۶ ـ ۶۶۰۱۸۱۷

ناشر
فضل ربی ندوی

مجلس نشریاتِ اسلام ۱۔کے۔۳ ناظم آباد مینشن، ناظم آباد، کراچی ۳۶

اسٹاکسٹ : مکتبۂ ندوۃ ـ قاسم سینٹر اُردو بازار کراچی
فون : ۲۶۳۸۹۱۷

# مختصر تعارف

مؤلف کتاب: **حافظ عبد الواحد**

سن ولادت: ۱۹۵۰ء

تعلیمی کوائف: ۱۔ ایم بی بی ایس ۱۹۷۴ء میں کنگ ایڈورڈ میڈیکل کالج لاہور سے پاس کیا۔

۲۔ درس نظامی۔ جامعہ مدنیہ لاہور وفاق المدارس کے عالمیہ کا امتحان ۱۹۸۳ء میں پاس کیا۔

۳۔ تخصص و افتاء۔ جامعہ مدنیہ لاہور میں حضرت مولانا عبد الحمید صاحب مدظلہ اور حضرت مولانا قاری عبد الرشید رحمۃ اللہ علیہ سے کیا۔

تدریسی معمولات: جامعہ مدنیہ میں ۱۹۸۳ء سے تاحال۔

افتاء: دار الافتاء۔ جامعہ مدنیہ۔ لاہور

تصنیفات:

۱۔ اسلامی عقائد

۲۔ اصول دین

۳۔ مسائل بہشتی زیور مکمل دو حصوں میں نئی ترتیب اور اضافوں کے ساتھ

۴۔ مریض و معالج کے اسلامی احکام

۵۔ سونا چاندی اور ان کے زیورات کے اسلامی احکام

۶۔ ڈاکٹر اسرار احمد کے افکار و نظریات تنقید کی میزان میں (نایاب)

۷۔ تحفہ اصلاحی: جناب امین احسن اصلاحی صاحب کی کتابوں مبادی تدبر قرآن اور مبادی تدبر حدیث پر تبصرہ و تحقیق حق۔ (غیر مطبوعہ)

۸۔ تحفہ غامدی۔ جناب جاوید احمد غامدی صاحب کے مغالطوں کی نشاندہی اور انکا جواب

۹۔ تحفہ خیر خواہی بجواب مغالطات کیپٹن عثمانی۔

۱۰۔ قرآن و حدیث سے عداوت کیوں؟ منکر حدیث ڈاکٹر قمر زمان کے افکار کا محاسبہ اور جواب

۱۱۔ "جاگیرداری اور اسلام" مولانا طاسین صاحب کے مضمون پر تبصرہ اور انکے مغالطوں کا جواب

۱۲۔ متفرق مقالہ جات جو ماہنامہ انوار مدینہ اور سہ ماہی منہاج میں شائع ہوئے۔

۱۳۔ تفسیر فہم قرآن۔ (جلد اوّل) حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور تفسیر بیان القرآن کی تسہیل و اختصار۔

۱۴۔ فہم حدیث (جلد اوّل) تقریباً ہر موضوع پر مشتمل احادیث کا مجموعہ

۱۵۔ شرح احادیث حروف سبعہ اور تاریخ قرأت متواترہ۔

۱۶۔ مروجہ مجالس ذکر و درود شریف کی شرعی حیثیت۔

۱۷۔ دین کا کام کرنے والوں کے لئے چند ضروری باتیں۔

کسب معاش: ۱۔ دو سال فوج کے میڈیکل کور میں بطور کیپٹن ملازمت۔

۲۔ ۱۹۷۹ء سے تاحال محکمۂ اوقاف کے ہسپتال میں ملازمت بطور میڈیکل افسر۔

# عرض مؤلف

الحمد لله الذی ھدانا لھذا و ما کنا لنھتدی لولا ان ھدانا اللہ و صلی اللہ تعالی علی من ارسلہ بالھدی و دین الحق لیظھرہ علی الدین کلہ ولو کرہ المشرکون و علی آلہ و صحبہ اجمعین

اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل سے دنیوی تعلیم یافتہ طبقہ کے لئے اردو زبان میں دینیات کا مکمل نصاب ترتیب دینے کی توفیق عطا فرمائی۔ یہ نصاب دو درجوں پر مشتمل ہے عام درجہ یعنی O`Level جو فہم دین کورس کے نام سے مشہور ہے تین کتابوں پر مشتمل ہے جو ہماری اپنی ترتیب و تالیف کردہ ہیں۔ یعنی اسلامی عقائد، اصول دین اور مسائل بہشتی زیور (مکمل دو حصوں میں)

اعلیٰ درجہ یعنی A` Level پورے قرآن پاک کی رواں مختصر تفسیر یعنی فہم قرآن اور حدیث کے ایک مجموعہ یعنی فہم حدیث پر مشتمل ہے۔

درجہ عام یعنی فہم دین کورس کی کتابیں پہلے ہی شائع ہو چکی ہیں۔ فہم قرآن کی پہلی جلد جو پہلے سوا پانچ پاروں پر مشتمل ہے آپ کے سامنے ہے۔ یہ تفسیر درحقیقت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کی مشہور تفسیر بیان القرآن کی تسہیل ہے۔ اگرچہ حضرت مولانا مفتی محمد شفیع رحمۃ اللہ علیہ نے بھی اس کی کسی قدر تسہیل کی تھی لیکن ہم نے اس سے فائدہ اٹھاتے ہوئے تسہیل میں خوب اہتمام کیا ہے اور زبان و ترکیب میں موجودہ ذوق کو پیش نظر رکھا ہے۔

تفسیر بیان القرآن میں جو مسائل ذکر کئے گئے ہیں ان کو ہم نے عام طور سے شامل نہیں کیا کیونکہ وہ ہماری ترتیب کردہ مسائل بہشتی زیور میں آگئے ہیں۔ البتہ اس تفسیر میں موجود اہم فوائد و نکات کو ہم نے آسان کر کے شامل رکھا ہے اور جہاں کہیں ضرورت ہوئی وہاں مزید فوائد کا اضافہ کیا ہے۔

ترتیب ہم نے یوں رکھی ہے کہ پہلے آئندہ ذکر کی جانے والی آیات کا ماقبل سے ربط لکھا ہے پھر آیات لکھی ہیں پھر ان کا ترجمہ پھر ان کی تفسیر اور آخر میں کچھ ضروری فوائد۔ تفسیر کی عبارت میں آیات کے اصل الفاظ کا ترجمہ بریکٹ میں ظاہر کیا ہے۔ اس کے بعد اگرچہ ترجمہ علیحدہ سے دینے کی ضرورت تو نہ تھی لیکن چونکہ یہ ترجمہ بامحاورہ ہے اور اس میں عربی الفاظ کی ترتیب کی رعایت کا اہتمام نہیں ہو اجب کہ بہت سے طالب علموں کو شوق ہوتا ہے کہ وہ عربی لفظ کے اصل ترجمہ کو بھی جان لیں۔ اس وجہ سے ہم

نے فائدہ دیکھتے ہوئے ایسے ترجمہ کا اضافہ کیا ہے جس میں الفاظ اور ان کی ترکیب کی رعایت رکھی گئی ہو۔
ترجمہ اگرچہ بنیادی طور پر شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ کا ہے لیکن مولانا تھانوی رحمۃ اللہ علیہ کی تفسیر سے موافقت حاصل کرنے کے لئے اور علیحدہ علیحدہ الفاظ کے ترجمہ کی رعایت کی خاطر اس میں بہت کچھ تصرف کیا گیا ہے۔ اتنے تصرف کے بعد اب ہم اس ترجمہ کی نسبت حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ کی طرف نہیں کر سکتے اگرچہ رنگ انہی کا ہے۔

عوام کے ساتھ ساتھ اہل علم حضرات سے بھی ہم درخواست کرتے ہیں کہ وہ اس نصاب کی درس و تدریس میں دلچسپی لیں اور از خود دلچسپی لے کر لوگوں کو یہ نصاب پڑھائیں۔ یہ ان کی دینی و تبلیغی خدمت کا اہم ذریعہ ہے۔ یہ تو بڑے حضرات کے کام ہیں جو اللہ تعالیٰ کی توفیق سے ہم نے یکجا کر دیئے ہیں۔

اگر ایک گھنٹہ روزانہ لگایا جائے تو فہم دین کورس چھ مہینے میں پڑھا جا سکتا ہے اور فہم قرآن اور فہم حدیث کو ایک سال میں پڑھا جا سکتا ہے۔

ہم جامعہ مدنیہ میں اپنے ساتھی مولوی حفیظ الرحمٰن صاحب کے بے انتہا مشکور ہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ وہ ان کتابوں کی تالیف و ترتیب میں خاصی حد تک شریک ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کو اپنی حفاظت میں رکھیں اور ان سے اپنے دین کا خوب خوب کام لیں۔ مولوی قاسم صاحب اور مولوی مختار احمد صاحب کے بھی ہم احسانمند ہیں۔ اور آخر میں مجلس نشریات اسلام کے جناب فضل ربی ندوی کے بھی شکر گزار ہیں جو ان کتابوں کی نشر و اشاعت میں ذاتی دلچسپی لیتے رہے ہیں اور اچھے سے اچھے معیار کے لئے کوشاں رہے ہیں۔

اللہ تعالیٰ ان سب حضرات کو اپنے پاس سے بیش از بیش اجر عطا فرمائیں اور ہماری کوششوں کو قبول فرما کر ان کا ثواب ہمارے اساتذہ اور ہمارے والدین کو عطا فرما دیں۔ آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین۔

عبد الواحد

جامعہ مدنیہ، لاہور

ربیع الاول 1422 ھجری